# نیل القرآن



حصہ دوم

قرآنی سورتوں کے خواص اور اعمال پر بہترین کتاب





ڈاکٹر فرقان سرمد




# ڈاکٹر فرقان سرمد کی تصنیفات

## مکتبہ احیائے علوم

پوسٹ بکس نمبر ۵۱۷۸۵ کراچی پاکستان

بیان القرآن
ٹیلی پیتھی کے اسرار
آئینۂ مسمریزم
بوستانِ تحریر
قاموس النجوم
قدسی فالنامہ
حُسنِ رُوحانیت
تقدیسِ طلسم
ساعات کی حقانیت
انجکشن کی حکمت
ہدیہ شمس
فروغ الیکٹرو ہومیو پیتھی
فیضانِ خواب
خزینہ ابرامیات
سریع التاثیر اسماء
سرمدی اٹلس
ہپناٹزم کے اعجاز
آثارِ یوگا

غنچۂ رمل
پتے کی حکم
ہاتف قمر
پامسٹری کے معجزات
مصباح الجواہرات
نوشتۂ اعداد
انعام ہی انعام
فیوضِ بایوکیمک
ہومیوپیتھی کی بہاریں
حدیث قیافہ
روح الجفر
جدید مجربات
روحانی سائنس
دائمی نقوش
دوامی طلسمات
کاشفِ قرآن
روحانی سفر

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 39 | سورۃ القیامہ | 111 |
| 40 | سورۃ الدھر | 113 |
| 41 | روحانی اشاریہ | 116 |



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# انتساب

محمد رسول اللہؐ کے نام جو

خاتم النبیین ہیں ...... ...... ...... اور جن کے توسط سے قرآن کا علم اس ناچیز کو عطا ہوا ۔ نظام الہیٰ و قوانین الہیٰ کو سمجھنے کی توفیق ملی اور سکون قلب اور حقیقی مسرت حاصل ہوئی ۔

ڈاکٹر فرقان سرمد عفیٰ عنہ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ

○ حمد اللہ ہی کے لئے ہے جو رب العالمین ہے ○ رحمن اور رحیم ہے
○ روز جزا کا مالک ہے۔ (فاتحہ 1 - 3)

○ اللہ ہی کے لئے ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور روشنی اور تاریکیاں پیدا کی۔ (انعام -1 )

○ حمد اس اللہ کے لئے جس نے نہ کسی کو بیٹا بنایا اور نہ ہی اسکے اقتدار و اختیار میں کوئی اس کا شریک ہے۔ نہ ہی اسے کسی مددگار کی ضرورت ہے۔ وہ شریک و سہیم تمام قوتوں کا واحد مالک ہے۔ (بنی اسرائیل -111)

○ حمد اللہ ہی کے لئے ہے جس نے لعنے بندے پر کتاب نازل کی جس میں کوئی پیچ و خم نہیں۔ کہف -1)

○ حمد اللہ ہی کے لئے ہے جو آسمانوں اور زمین کی تمام چیزوں کا مالک ہے اور آخرت میں بھی اس کے لئے حمد ہے۔ وہ حکیم اور خبیر ہے۔ (سبا-1)

○ حمد اللہ ہی کے لئے ہے جو آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا ہے اور ملائکہ کو پیغام رساں مقرر کرنے والا ہے۔ جن کے دو دو اور تین تین اور چار چار بازو ہیں۔ وہ اپنی مخلوق کی ساخت میں جیسا چاہتا ہے اضافہ کرتا ہے۔ بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ (فاطر-1)

○ کائنات میں اللہ کے علاوہ کوئی صاحب اقتدار نہیں۔ اول و آخر اسی کی حمد ہے۔ اسی کا حکم چلتا ہے۔ اور اسی سے سب کو رجوع کرنا ہے۔ (قصص - 70)

○ اسی کے لئے حمد ہے آسمانوں اور زمین میں اور عشاء و ظہر کے وقت اسی کی تسبیح کرو۔ (روم ۔ 18)

○ پس حمد اللہ ہی کے لئے ہے جو آسمانوں اور زمین اور تمام عالموں کا رب ہے۔ آسمانوں اور زمین میں کبریائی اسی کی ہے اور وہی عزیز الحکیم ہے۔
(جاثیہ 36 ۔ 37)

○ اسی کی بادشاہی ہے اور اسی کے لئے حمد ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔
(تغابن ۔1)

○ اور وہ کہیں گے حمد اللہ ہی کے لئے ہے جس نے ہمیں ہدایت دی اللہ ہم کو ہدایت نہ دیتا تو ہم ہدایت نہ پاتے۔ (اعراف ۔ 43)

○ وہ اللہ ہی ہے جس نے اپنے رسول کو ہدات اور دین حق کے ساتھ بھیجا ہے تاکہ اسے تمام دین پر غالب کردے۔
(توبہ ۔33 ، فتح 28 ، صف ۔ 9)

○ محمد اللہ کے رسول ہیں۔ اور ان کے ساتھی کافروں پر سخت اور آپس میں رحیم ہیں۔ دیکھو وہ اللہ کے سامنے رکوع اور سجدے کرتے رہتے ہیں اور اللہ کا فضل اور اسکی خوشنودی طلب کرتے ہیں۔ سجدوں کے آثار ان کے چہروں پر موجود ہیں۔ (فتح ۔ 29)

○ اور جو ایمان لائیں گے اور نیک کام کریں گے اور جو کتاب محمد پر نازل ہوئی ہے اس پر ایمان لائیں گے۔ کیونکہ وہ سراسر ان کے رب کی طرف سے حق ہے۔ اللہ ان کی برائیاں ان سے دور کردے گا اور ان کی زندگی سدھر جائے گی۔ (محمد ۔ 2)

○ محمد تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں مگر وہ اللہ کے خاتم النبیین ہیں۔ اور اللہ ہر چیز کا علم رکھتا ہے۔ (احزاب ۔ 40)

○ اے نبی ہم نے تمہیں بشارت دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے

O یعنی اللہ کی طرف سے دعوت دینے والا بنا کر بھیجا ہے اور روشن چراغ بنا کر۔ (احزاب 45 - 46)

O اور ہم نے تم کو رحمت العلمین بنا کر بھیجا ہے۔ (انبیاء - 107)

O بلاشبہ اللہ اور اسکے ملائکہ نبی پر صلواۃ بھیجتے ہیں۔ پس اے ایمان لانے والو تم بھی ان پر صلات بھیجو اور ان کا ہر حکم تسلیم کرلو۔ (احزاب - 56)

امابعد، کتاب جس کا نام نیل القرآن ہے۔ قرآن کی مختلف سورتوں کے روحانی خواص پر مشتمل ہے۔ جس سے عام انسان استفادہ کرسکتے ہیں۔

اس کتاب کی قدر و قیمت کا صحیح اندازہ وہی لوگ لگاسکتے ہیں جنہیں اس میں درج نقوش اور سورتوں کے مختلف آیات کے خواص سے استفادے کی توفیق حاصل ہوگی۔

میں اپنے قارئین کا مشکور ہوں گا اگر دوران مطالعہ ان کے علم میں راقم کی کوئی فروگزاشت نظر آئے تو مجھے مطلع کریں گے۔ تاکہ آئندہ اس غلطی کو درست کرلیا جائے گا۔

اس کتاب کی تیاری میں میری شریک حیات محترمہ صفیہ سرمد نے متعدد مرحلے پر میری معاونت کی ہے جس کے لئے میں ان کا بتہ دل سے ممنون ہوں۔

اس کتاب کی اشاعت میں میرے احباب میں سے عبدالعزیز، اور جناب امان اللہ صاحب مالک Pono Printers کا تعاون خصوصاً اہمیت کا حامل ہے۔ میں نہ صرف ان حضرات کا ممنون و مشکور ہوں بلکہ رب ذوالجلال کے حضور ان کی دینی و دینوی زندگی میں کامیابی و کامرانی کے لئے دست بہ دعا ہوں۔

میں رب رحیم و کریم سے عاجزی و انکساری کے ساتھ دست بہ دعا ہوں کہ وہ اس کاوش کو قبول عام عطا فرما کر میرے والدین، اساتذہ، احباب اور جملہ مسلمانان عالم کو دین و دنیا میں کامیابی عطا کرے۔ (آمین)

ربنا اتنا فی الدنیا حسنتہ وفی الاخرۃ حسنتہ

ڈاکٹر فرقان سرمد






# سورة الزمر - 39

قارئین السلام علیکم! گذشتہ ۲۰ ماہ سے قرآنی سورتوں کے خواص و اعمال کا سلسلہ جاری ہے اور اب بھی جاری رہے گا۔ لیکن اکیسویں سورہ سے لے کر اڑتیسویں سورہ یعنی سورہ ص تک کے اعمال اور خواص رسالے میں دینے کے بجائے میں نے اپنی کتاب " نیل القرآن حصہ اول" میں دیا ہے وہاں سے ملاحظہ کیجئے۔

خواص و اعمال قرآنی کے سلسلے میں اس ماہ قرآن مقدس کی انتالیسویں سورہ ، سورہ زمر کے خواص و اعمال ملاحظہ کریں۔

سورہ زمر کے اہم خواص یہ ہیں:-

" مخلوق کی نظروں میں مقبول و محبوب ہونے کے لئے۔تجارت میں برکت کے لئے۔ حفاظت سواری، دفع نکسیر ، زمین و درخت کی سیرابی کے لئے ۔ قضائے حاجات وغیرہ کے لئے مفید ہے۔"

اس سورہ کے اعداد ۳۰۶۵۸۵ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے:-

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۲۱۹۸ | ۱۰۲۱۹۱ | ۱۰۲۱۹۶ |
| ۱۰۲۱۹۳ | ۱۰۲۱۹۵ | ۱۰۲۱۹۷ |
| ۱۰۲۱۹۴ | ۱۰۲۱۹۹ | ۱۰۲۱۹۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| ٨ | ١ | ٦ |
|---|---|---|
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٤ | ٩ | ٢ |

درج بالا نقش بلا کسر ہے۔ اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سرطان، ساعت عطارد، دن پیر۔ وحات کے بجائے پوست آہو پر لکھیں۔ بخورات میں صندل سرخ یا عود جو آسانی سے دستیاب ہو استعمال کریں۔

جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی وہ مخلوق کی نظروں میں بہت مقبول و محبوب ہوگا۔ بشرطیکہ شرائط کی پابندی سے لکھا جائے۔

تجارت میں برکت کے لئے اس لوح کو تجارت کے مرکز پر لٹکایا جائے تو قدرت کے کرشمے کا مشاہدہ خود ہی ہوگا۔ مجرب ہے۔

سواری کی حفاظت کے لئے خواہ رکشہ، ٹیکسی ہو یا کار، بائیسکل، سائیکل، ہوائی جہاز پانی کا جہاز ہو یا کوئی بھی سواری ہو اس سورۃ کی آیت نمبر ٦٧ "وما قدروا اللہ حق قدرہ تاعما یشرکون ہ" تک کو کندہ کروا کے رکھنا مجرب ہے۔

دفع نکسیر کے لئے اس سورۃ کے ٧٥ ویں آیت میں سے "وقیل الحمدللہ رب العلمین ہ" کو کتان کے کپڑے میں لکھ کر ہاتھ پر باندھ دیا جائے آزمودہ ہے۔

اگر بارش نہ ہوتی ہو اور زمین و درخت کی سیرابی کا مسئلہ ہو تو اس سورہ کو ٩ مرتبہ صدق دل سے پڑھے تو بارش خوب ہوگی۔

قضائے حاجات کے لئے ہر بدھ کو نو ٩ مرتبہ اس سورہ کا پڑھنا میرا تجربہ شدہ ہے آپ بھی آزمائیں انشاء اللہ ہر قسم کے حاجات کے لئے اکسیر پائیں گے۔

اب میں ایک ایسا عمل قلم بند کر رہا ہوں جو عملیات کی کتابوں میں نہ ملے گا یہ راز آپ مجھ سے ہی حاصل کریں۔ خواتین و حضرات جو پرکشش نہ ہو یا جن کے چہرے قابل

قدر نہ ہوں انہیں چاہیئے کہ اس سورہ کو ۹ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ یہ عمل ہے تو ۲۸ دنوں کا مگر ۲۷ روز تک ۹ مرتبہ روز پڑھیں اور آخری روز ۴ مرتبہ مزید پڑھ لیں پھر پانی پر دم کرکے چہرہ دھویا کریں انشاء اللہ ہفتے عشرے میں ہی چہرے پر اتنی کشش ہوگی جس کا بیان ممکن نہیں ۔ یہ ایک خاص عمل ہے جو لوگ کرنا چاہیں وہ پہلے مجھ سے تحریری اجازت لے لیں ورنہ اثر ظاہر نہ ہوگا۔

یاد رکھئے ان اعمال کے کرنے والوں کے لئے ضروری ہے کہ وہ توحید خالص کا وجوب کرتے ہوں اور یقین لاکر کسی عمل کو کرتے ہوں۔ اس لئے کہ یہ بڑا عمدہ کلام ہے۔ بلاشبہ میرا رب صفت ناصریت میں کامل اور عبد خاص منصوریت کے قابل ہے۔ میں بھی اسی پر توکل رکھتا ہوں۔ ان اعمال کے اذن کے لئے دو شرطیں ہیں۔ (۱) شفیع کا مقبول ہونا۔ (۲) مشفوع لہ کا قابل مغفرت ہونا۔ مطلب اس کا یہ ہے کہ خدا کے سوا کسی اور ارواح پر معبود کا اعتقاد نہ ہو۔ اور دوسرے یہ کہ ملائکہ وغیرہ بھی خدا نہیں ہوسکتے۔ صرف اللہ ہی معبود ہے۔

وعد اللہ ء لایخلف اللہ المیعادہ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 40 ـ سورۃ المومن

معجزات دلائل نبوت ہیں۔ انہیں جادو سمجھنے والے گمراہ ہیں ۔ نبی جو معجزات دکھاتا ہے جو دلیل ہے صدق دعوائے نبوت اور مامور من اللہ تبلیغ التوحید ہونے کی ۔ اور دلیل موجود ہوتے ہوئے صاحب دلیل کی مخالفت کرنا نازیبا ہے لہذا یہ اعمال قرآن حکیم کے ہوتے ہیں جو خود نبی آخر الزماں کا زندہ معجزہ ہے لہذا ان پر شک جرم و گناہ ہے۔

اس ماہ خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں چالیسویں سورۃ سورۃ مومن کے خواص و اعمال پیش کر رہا ہوں ملاحظہ فرمائیں۔

سورۃ مومن کے اہم خواص یہ ہیں۔

" قرآن مجید کا خلاصہ ، صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لئے۔ نظر بد سے حفاظت کے لئے ۔ پھوڑے پھنسیوں کا علاج ہے ظالم سے بچنے کے لئے مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۳۶۸۵۲۴ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| ۹۲۱۲۷ | ۹۲۱۲۶ | ۹۲۱۳۸ | ۹۲۱۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۹۲۱۳۹ | ۹۲۱۳۲ | ۹۲۱۲۸ | ۹۲۱۲۵ |
| ۹۲۱۲۴ | ۹۲۱۲۹ | ۹۲۱۳۵ | ۹۲۱۳۶ |
| ۹۲۱۳۴ | ۹۲۱۳۷ | ۹۲۱۲۳ | ۹۲۱۳۰ |

نقش کی رفتار یہ ہے!

| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |

اوپر دیا گیا نقش خاکی چال سے پر کیا گیا ہے کسر ۲ کی وجہ سے خانہ نہم میں ایک کا اضافہ کر دیا گے ہے قارئین نوٹ کرلیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع سرطان کا ہو ساعت عطارد ----- دن بدھ۔ دھات پلاٹینم کا لیں بخور میں چنبیلی کی جڑ عمدہ ہے۔

یہ لوح مندرجہ بالا خواص کے لئے مفید ہے خصوصاً جس کے پاس یہ لوح ہوگی وہ ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ رہے گا مجرب نسخہ ہے آپ ضرور بنائیں اور استفادہ کریں۔

نظر بد سے حفاظت کے لئے اس سورۃ کی آیت نمبر ۵۷ " لخلق السموت والارض تالا یعلمون ہ " تک کو لکھ کر تعویز بنا کر گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ کبھی نظر نہ لگے گی۔

اب میں ایک راز بتاتا ہوں جو آپ کو کتابوں میں نہ ملے گا اس سورہ کی پہلی آیت حم ہ " ہے اگر آپ اس آیت کو شرائط جمالی کے ساتھ ۲۳۰۴ مرتبہ پڑھ لیں تو ایسی پر اسرار قوت حاصل ہو جائے گی۔ جس کا بیان قلمبند کرنا ممکن نہیں اور غیب کی اکثر باتوں کا علم ہو جایا کرے گا۔ اس عمل کے لئے اجازت شرعی ضرور لیں۔

جس شخص کے جسم پر پھوڑے پھنسیاں بہت نکلتے ہوں اسے چاہیئے کہ سورۃ مومن کو روزانہ فجر عصر اور عشاء کے بعد ایک ایک مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ آئندہ کبھی نہ نکلیں گی۔ آزمودہ ہے۔

اس سورۃ کی آیت ۴۴ " نستذکرون تابالعبادہ " کو ظالم کے سامنے پڑھنے سے اس کے شر سے محفوظ رہے گا مجرب ہے۔

اس سورہ کا موکل "حبائیل" اس کی تسخیر کے لئے ۲۸ روز تک بلا ناغہ ۷۸۴ مرتبہ اس اسم کو پڑھیں تو موکل خود حاضر ہو کر سلام کرے گا اس کے سلام کا جواب دیں اور دوبارہ اس کے حاضری کی صورت معلوم کرلیں پھر اس سے اپنے نیک کام کے لئے مشورے کر سکتے ہیں جو مشورہ ملے اس کو صائب جانیں اور ان پر عمل کریں تکذیب کرنے والے پر خدا کی لعنت ہوگی شرائط جمالی ہیں مگر اجازت شرعی مجھ سے تحریری طور پر لئے بغیر کوئی صاحب اس عمل کو ہرگز نہ کریں اثر ظاہر نہ ہوگا۔

قارئین قرآنی سورتوں کے ان اعمال میں بڑی حکمتیں پوشیدہ ہیں صدق دل اور صفائی قلب کے ساتھ جو لوگ بھی ان عملیات کو کریں گے بلاشبہ کامیاب ہوں گے جو بھی ان سے استفادہ کریں انہیں چاہیئے کہ اس گناہ گار کے حق میں بھی دعائے خیر کریں۔

یلقی الروح من امرہ علی من لیشآء من عبادہ۔








# 41 - سورۃ الحم السجدہ

ختم المرسلین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم صاحب وحی تھے ان کی نبوت کی تصدیق کے لئے بھی معجزات ظاہر ہوئے اور خود سب سے بڑا معجزہ قرآن اعظم ہے ۔ اسی صاحب وحی کے صدقے میں ہمیں بھی جو ادراک و شعور عطا ہوا ہے اس سے ہماری حالت کی رضا کی تحقیق ہو سکے گی ۔ پس عبادت کے لائق صرف ذات کامل الصفات ہے کیونکہ حق تعالیٰ کی قدرت علی الاطلاق اور علم بالاعمال واقع میں بھی ثابت ہے ۔

اس ماہ خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن اعظم کی اکتالیسویں سورۃ سورۂ حم سجدہ کے خواص اور اعمال ملاحظہ فرمائیں ۔

سورۃ حم سجدہ کے اہم خواص یہ ہیں ۔

" آشوب اور ناخنہ وغیرہ کے لئے ۔ دفع خوف اور وسواس کے لئے بچوں کی نشوونما وغیرہ کے لئے بہت مفید ہے ۔ "

اس سورۃ کے اعداد ٢۴٥٨٣٧ ہیں ۔

اس کا نقش یہ ہے :-

| ٦١۴٥٩ | ٦١۴٦٢ | ٦١۴٦٥ | ٦١۴٥١ |
|---|---|---|---|
| ٦١۴٦۴ | ٦١۴٥٢ | ٦١۴٥٨ | ٦١۴٦٣ |
| ٦١۴٥٣ | ٦١۴٦٧ | ٦١۴٦٠ | ٦١۴٥٧ |
| ٦١۴٦١ | ٦١۴٥٦ | ٦١۴٥۴ | ٦١۴٦٦ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اوپر دیا گیا نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے کسر ۳ کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے قارئین نوٹ فرمالیں۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع اسد ہو۔ ساعت شمس۔ دن بُدھ۔ دھات کے بجائے سنہرے رنگ کے کاغذ پر بنائیں بخور زعفران کا جلائیں۔

یہ لوح جس شخص کے پاس ہوگی اسے زندگی میں مرض آشوب چشم اور ناخنہ وغیرہ کبھی بھی نہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

ہر قسم کے خوف اور وسواسِ شیطانی سے بچنے کے لئے اس سورۃ کو روزانہ نماز کی پابندی کے ساتھ بعد نماز فجر، ظہر اور عصر ایک ایک مرتبہ پڑھ لینا لا جواب ہے۔

جب بچہ پیدا ہوئے سترہ دن گزر جائیں تو شیشہ کے برتن میں آبِ باراں سے اس پوری سورۃ کو لکھیں اب برتن کو دھو کر رکھ لیں۔ پانی کے دو حصے کرلیں ایک حصہ بچے کے کھانے کی چیز میں ملا دیں اور دوسرے حصے کے پانی کو بوتل میں بھر کر رکھ لیں اور سات روز تک پلائیں انشاء اللہ بچے کی نشوونما خوب ہوگی۔ نہایت سریع اثر عمل ہے۔

اس سورۃ کی ۴۴ ویں آیت ولو جعلنہ قرانا اعجمیاً تا علیھم عَمًی تک کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر کسی بھی قسم کے مریض پر دم کر دیا جائے تو انشاء اللہ وہ جلدی شفا یاب ہو جائے گا۔ کچھ عرصے اس عمل کو جاری رکھا جائے۔

اس سورۃ کی بھی پہلی آیت "حٰمٓ" ہے اگر کوئی شخص اس آیت کو ۲۳۰۴ مرتبہ روزانہ

نوچندی پیر سے شروع کر کے تین دن تک لگا تار کرے تو عظیم روحانی قوت کا حامل ہو جائے گا اور بہت سے اسرا الہیٰ کا انکشاف ہو گا عمل جمالی ہے شرائط جمالی کریں اور اجازت شرعی کے بغیر ہرگز عمل نہ کریں اس کی مداومت کے لئے نو مرتبہ پھر روزانہ پڑھنا پڑے گا تو یہ عمل ہمیشہ برقرار رہے گا۔

اس سورۃ کا موکل "کقائیل" ہے۔ اس کی تسخیر کے لئے شرائط جمالی کی پابندی کریں اور جھوٹ سے اجتناب کریں۔ پندرہ روز کا عمل ہے شروع ماہ میں شروع کریں اور روزانہ ۹۶۰ مرتبہ پڑھیں۔ پندرہویں روز موکل خود حاضر ہوگا۔ اس سے اس کی دوبارہ حاضری کا طریقہ دریافت کرلیں اور ہر قسم کے جائز کاموں میں اس سے مشورے کریں عمل مکمل ہونے کے بعد بھی پندرہ مرتبہ روزانہ مداومت کے لئے پڑھنا ہوگا۔ یہ عمل عصر کے بعد شروع کرنے کا ہے۔

میں ان مضامین میں کلام الہیٰ کی نشانیوں کو بہت صاف صاف بیان کر دیتا ہوں۔ پھر بھی اگر کوئی بات ہو تو براہ راست مجھ سے یا کسی صاحب علم سے مشورہ کرلیں اس میں کوئی شرم کی بات نہیں ہے۔ پہلے علم سیکھتے اور سکھانے میں پہل کرنا نبی آخرالزماں کو بہت پسند تھا۔

وما یلقھآ الاذو حظ عظیم ٥








# 42 ۔ سورۃ الشوریٰ

کار ساز بنانے کے لائق صرف خدائے رب ذوالعرش العظیم ہے اسی لئے یہ بتا دوں کہ اس کی قدرت سے کوئی چیز پوشیدہ یا افضل نہیں ہے۔ ان اعمال کو کرنے والوں کے لئے ضروری ہے اللہ اور اس کے دین کو سچے دل سے مانتے ہوں۔ کتاب اللہ جو جامع و مشتمل ہے حقوق اللہ و حقوق العباد کو سچ اور واجب العمل جانتے ہوں۔ اگر ایسا نہیں ہے تو ایسے لوگوں کو تو یہ خالص کرنی چاہئے اور خدا کو حکیم، خبیر و بصیر جاننا چاہئے۔

اس ماہ خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن حمید کی بیالیسویں سورۃ سورۂ شوریٰ کے خواص اور اعمال پیش کر رہا ہوں۔

سورۂ شوریٰ کے اہم خواص یہ ہیں۔

"لوگوں کے شر سے حفاظت ۔ سریع الاجابت ۔ بارش ہونے کے لئے مجرب ہے۔ بخار و تپ لرزہ کے لئے مرگی کے علاج کے لئے۔ حفاظت جانور کے لئے۔ داڑھ کے درد کے لئے۔ دفع آسیب وغیرہ کے لئے مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۲۰۱۳۳۹ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے:-

| ۶۷۱۱۰ | ۶۷۱۱۵ | ۶۷۱۱۴ |
|---|---|---|
| ۶۷۱۱۷ | ۶۷۱۱۳ | ۶۷۱۰۹ |
| ۶۷۱۱۲ | ۶۷۱۱۱ | ۶۷۱۱۶ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| ۶ | ۷ | ۲ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

اس لوح کا حامل ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے گا۔ بشرطیکہ اس لوح کو اس وقت تیار کریں جب طالع جوزا ہو - ساعت مریخ- دن پیر دھات کے بجائے ہرن کی کھال پر لکھیں اور بخور میں قسط یا رائی جو مل جائے۔

اگر کوئی شخص اس سورۃ کی پہلی اور دوسری آیت حٰمٓ ○ عٓسٓقٓ ○ کو روزانہ ۱۹۳۲ مرتبہ پڑھے اور چالیسویں روز ۱۹۳۶ مرتبہ پڑھ لے تو زکات اکبر بھی ادا ہو جائے گی اور ایسی شفائی قوت حاصل ہو جائی گی جس کا مشاہدہ عامل خود کر سکتا ہے - گویا شفاء کا خزانہ ہاتھ لگ جائے گا نہایت سریع الاثر اور میرا تجربہ شدہ عمل ہے اس عمل کے لے اذنِ شرعی ضرور لے لیں۔ عمل جمالی ہے۔ شرائط جمالی ہو گا۔

بخار اور تپ لرزہ ختم نہ ہوتا ہو تو پیپل کے تین عدد پتے لاکر اس پر آیت حمعسق لکھیں - ہر پتے پر لکھ لیں اور تین روز تک چٹا دیں مشک یا زعفران سے لکھیں۔ انشاء اللہ کیسا ہی بخار کیوں نہ ہو ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔

نہایت مجرب عمل ہے۔

جس پر مرگی کا حملہ ہوتا ہے اس کے کان میں سترہ مرتبہ حمعسق پڑھ کر دم کر دیں۔ مرض جاتا رہے گا سترہ دن لگا تار کیا جائے۔ آزمودہ ہے۔

اس سورۃ کی پندرھویں آیت اللہ ربنا وربکم تاو الیہ المصیر تک پندرہ مرتبہ پڑھ کر جانور پر دم کر دیا جائے تو اسے کوئی گزند نہ پہنچے گا اور حفاظت رہے گی۔

داڑھ کے درد کے لئے بھی حمسعق کو سترہ مرتبہ لکھ کر دیں تاکہ باندھ لے بازو یا گلے

اگر کسی گھر میں آسیب وغیرہ ہو تو "حٰمٓ عٓسٓقٓ ہ" کو زعفران سے نمایاں اور خوشخط لکھ کر گھر کے چاروں کونوں میں آویزاں کر دیں آسیب کا اثر ختم ہو جائے گا۔

اگر کوئی عورت بانجھ ہو تو حیض موقوف ہونے کے بعد سیب یا ابلے ہوئے انڈے پر اس سورۃ کی ۴۹ ویں آیت "لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ﴿۴۹﴾ ............" لکھ کر اکیس روز تک عورت کو کھلائے اور پھر خدا کے فضل کا مشاہدہ کرے انڈا یا سیب جو بھی ہو نہار منہ کھلانا ہے۔ بہت ہی معتبر اور پاکیزہ عمل ہے۔

اس سورۃ کا موکل ویثائیل" ہے اس کو مسخر کرنے کے لئے ۵۱۶ مرتبہ تین روز تک شرائط جمالی کے ساتھ پڑھیں پھر موکل خود ہی تابع ہو گا۔ اس سے اپنے جائز کاموں میں مشورہ طلب کریں۔ مداومت کے لئے بارہ مرتبہ روزانہ پڑھنا ہو گا۔ نو چندی پیر سے عمل کریں تو اچھا ہے۔

میں یہ بات کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ آسمان اور زمین کی کنجیاں اللہ رب العزت کے اختیار میں ہیں اور بے شک وہ ہر چیز کا جاننے والا ہے۔ اس نے اپنے علم میں سے تھوڑا سا علم اس خاکسار کو بھی بخشا ہے اور اس کے علاوہ تو میں جاہل ہی ہوتا۔

ان فی ذلک لایت لکل صبار شکور



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سورۃ الزخرف - 43

خواص و اعمال سورۃ

کتاب المبین نہایت آسان ہے سمجھنے میں اور اپنے اعجاز کی وجہ سے عظیم المرتبہ کتاب ہے۔ پھر اس سے بے انتہا منافع و مصالح حاصل ہوتے ہیں۔ اسی لئے میں نے یہ سلسلہ آپ تک پہنچانے کا عزم کیا ہوا ہے تاوقتیکہ اس فیضِ کامل سے تمام عام و خواص استفادہ نہ کرلیں اس لئے کہ روز محشر اس فقیر سے صرف اشاعت علم سرمدی کے متعلق ہی استفسار کیا جائے گا اور میں اس حق کو خوب اچھی طرح سے ادا کر دینا ضروری جانتا ہوں۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن مبین کی تینتالیسویں سورۃ، سورۂ زخرف کے اعمال و خواص پیش خدمت ہیں۔

حدیث:۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اس سورۃ کو پڑھے جملہ آدمیوں سے برتر ہو اور جنت میں جائے گا۔

سورہ زخرف کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" دوزخ سے نجات، آسیب کے خلل سے سکون۔ سفر کی آفتوں سے حفاظت اور مرض کھانسی کے لئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۶۰۶۹۷ ہیں۔ اس کا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸۶۹۰۰ | ۸۶۸۹۵ | ۸۶۹۰۲ |
| ۸۶۹۰۱ | ۸۶۸۹۹ | ۸۶۸۹۷ |
| ۸۶۸۹۶ | ۸۶۹۰۳ | ۸۶۸۹۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

اس نقش کو اونٹ کی کھال پر ساعت زہرہ میں جب طالع قوس کا ہو لکھیں۔ دن پیر کا مناسب ہے بخور میں کافور اور شنگرف عمدہ ہے۔

جو کوئی تا حیات اس سورۃ کے آیات ۱، اور ۲، حم ٥ والکتب المبین ٥ کو روزانہ چھ سو چالیس (۶۴۰) مرتبہ پڑھے گا تب اسے دوزخ سے نجات ملے گی۔

اگر کسی مکان میں آسیب کا خلل ہو تو اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر مکان میں کسی گرم جگہ پر دبا دیں انشاء اللہ آرام رہے گا۔

اس پوری سورۃ کو بارش کے پانی میں لکھ کر دھو کر محفوظ کر لیں پھر کھانسی والوں کو یہی پانی پینے کے لئے دیں جلدی فائدہ ہو گا۔

سبحن الذی سنحرلنا سے ربنا لمنقلبون ٥ آیات ۱۳، ۱۴ کو ۹ مرتبہ پڑھ کر سفر کے لئے روانہ ہو تو سفر میں حفاظت رہے گی۔

جو بچہ دودھ پینا چھوڑ دے یا اس کو پیاس بہت لگے تو چاہئے کہ اس سورۃ کی ۸۲ ویں آیت سبحن رب السموت والارض رب العرش عمایصفون کو زعفران سے عشاء کے بعد لکھ کر پانی میں گھول کر پلا دیں عجیب النفع آیت ہے۔

بادی کے بخار کے لئے اس سورۃ کی آیات ۸۸۔۸۹ وقیلہ یرب سے فسوف یعلمون تک کو پان کے پتے پر لکھ کر تین روز تک برابر کھلانے سے بخار ہمیشہ کے لئے جاتا رہے گا مجرب ہے۔

اس سورہ کا موکل فضائیل ہے جو کوئی اس کی تسخیر کرنا چاہئے تو پہلے شرائط جمالی کی پابندی کرے۔ پنجگانہ نمازی ہو ظہر کی نماز کے بعد ۴۴۳۵ مرتبہ ۲۳ روز تک پڑھے تو موکل علوی حاضر ہو گا پھر اس سے تمام نیک کاموں میں مدد لے۔

یہ اعمال ایسے نفع بخش کتاب کے ہیں جن کو ماننا نہایت ضروری ہے لیکن جو لوگ منکر ہیں وہ بھی ان کو آزما کر دیکھیں۔ ضرور فیض ہو گا۔

هذا صراط مستقيم



## زائچہ بنوالیئے

### اپنی قسمت کے خفیہ گوشے دریافت کریں

آج کے اس مشینی دور میں ہر شخص کے لئے یہ جاننا ضروری ہے کہ اس کے کون سے اقدامات درست ہوں گے اور یہ جاننے کے لئے زائچہ بنوانا از حد ضرور ہے۔ زائچے سے آپ کو پتہ چلے گا کہ

- آپ کے لئے کون سا کیریر بہترین ہو گا۔
- غیر ملکی سفر کب ہو گا۔
- شادی کب ہو گی۔
- شریک حیات کیسی ہو گی / کیسا ہو گا۔
- آپ کی صحت کیسی رہے گی۔
- آپ کے لئے مفید علاج کیا ہو گا۔
- زندگی میں خوش حالی کیسے آئے گی۔
- کہاں یا کس چیز میں سرمایہ کاری سے نفع زیادہ ہو گا۔

فیس مبلغ = /500 روپے منی آرڈر یا بینک ڈرافت کے ذریعے ارسال کریں۔

نام ..............................................

والد کا نام ..............................................

تاریخ پیدائش ..............................................

وقت پیدائش ..............................................

مقام پیدائش ..............................................

مکمل پتہ ..............................................



خواص و اعمال سورۃ

# 44 ۔ سورۃ الدخان

میرا کام صرف علوم روحانی، علوم الہیہ، علوم سرمدی اور علوم لوح محفوظ کی اشاعت کرنا ہے اور نہ اس سے زیادہ فکر ہے ۔ سمجھنے والوں کے لئے ان مضامین میں بڑی واضح نشانیاں موجود ہیں۔ اس لئے کہ یہ مضامین اس کتاب واضح کے ہیں کہ جن کے مندرجات لوحِ محفوظ سے آسمان دنیا پر ایک مبارک رات میں نازل ہوئی تھی۔

خواص و اعمال سورہ کے سلسلے میں کتاب واضح کی چوالیسویں سورۃ سورۂ دخان" کے خواص و اعمال ملاحظہ کریں۔

حدیث: جس نے رات کو دخان پڑھی ۔ صبح کرلے گا اس حال میں استغفار کرتے ہوں گے اس کے لئے ستر ۷۰ ہزار فرشتے۔ (ترمذی)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا بہشت میں اس کے نام سے محل بنے گا۔ جمعہ کی رات کو پڑھے تو صبح کو بخشا جائے۔

سورۃ دخان کے اہم خواص یہ ہیں: ۔

" ستر ہزار فرشتوں کی دعا اور استغفار ہے۔ جنت میں حصول مکان کے لئے۔ جہنم سے نجات، دفع بخار، دفع پیچش، دشمن پر غالب آنے کے لئے اکسیر ہے۔"

اس سورہ کے اعداد ۹۷۷۹۳ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے:۔

| ۲۴۴۴۸ | ۲۴۴۵۱ | ۲۴۴۵۴ | ۲۴۴۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۴۴۵۳ | ۲۴۴۴۱ | ۲۴۴۴۷ | ۲۴۴۵۲ |
| ۲۴۴۴۲ | ۲۴۴۵۶ | ۲۴۴۴۴۹ | ۲۴۴۴۶ |
| ۲۴۴۵۰ | ۲۴۴۴۵ | ۲۴۴۴۳ | ۲۴۴۵۵ |

نقش کی رفتار یہ ہے:

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

کسر ۳ وجہ سے خانہ پنجم میں ایک عدد کا اضافہ ہے نوٹ فرمالیں۔

اس نقش کو طالع اسد ، ساعت زہرہ میں بدھ کے روز سبز کاغذ یا کپڑے پر لکھیں۔
بخور میں زعفران و مشک استعمال کریں۔
اگر کوئی اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر رکھے تو دشمنوں پر غالب رہے مجرب ہے۔
اگر کوئی شخص اس سورۃ کی پہلی آیت "حٰمٓ ہ" کو ۴۸ روز تک ۲۳۰۴ مرتبہ پڑھے تو اس پر دوزخ کے اسرار منکشف ہو جائیں گے۔ شرائط جمالی ہے اجازت کے بغیر کوئی صاحب ہرگز نہ کریں۔
دوزخ سے نجات کے لئے اس سورۃ کی آیات ایک تا ۳ حٰمٓ تا انا کنا منذرین ہ "کو نو مرتبہ روزانہ پڑھے تو دوزخ سے نجات ہوگی۔ انشاء اللہ ۔

واسطے بخار کے رفع کرنے کے اس سورۃ کی بارہویں آیت " ربنا اکشف عنا العذاب انا مومنون ہ کو تین مرتبہ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دے مجرب ہے۔

پوری سورۂ دخان کو زعفران سے لکھ کر رکھ لیا جائے اور پیچش کے مریض کو پلایا جائے تو خود ہی نفع ہوتا ہے۔ آزمودہ ہے۔

یہ سورۃ ستر ہزار فرشتوں کی دعا و استغفار ہے اس سے اس کی اہمیت کا اندازہ لگایئے۔ یعنی جو شخص اس سورۃ کی تلاوت کرتا ہے وہ دراصل فرشتوں کی پیروی کرتا ہے۔

جو کوئی روزانہ عشا کی نماز کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے تو مرنے کے بعد اسے بہشت میں جگہ ملے گی۔

اس سورہ کا موکل ضخائیل ہے اس کی تسخیر کے لئے شرائط جمالی ضروری ہے ۔ حصار اور اجازت بھی لازمی ہے۔ عشاء کے بعد ۴۵۸۵ مرتبہ سولہ دن تک پڑھے تو موکل حاضر ہوگا ۔ اس کی مدد سے ہوا میں اڑنا ، نظروں سے غائب ہونا۔ پوشیدہ امور کو جاننا اور دیگر کاموں میں مدد حاصل ہوگی۔

میں نے انتہائی جامعیت سے نعمت و قدرت کو بالتفصیل بیان کیا ہے ان اعمال میں شک و شبہ کمزوری ایمان کی علامت ہوگی۔

انه هوا السميع العليم ه






# 45 - سورۃ الجاثیہ

اخلاق و اعمال حسنہ کا نعم البدل آخرت میں ضرور دیا جائے گا۔ اس کے علاوہ سب ہی طرح کی نعمتیں عطا ہوں گی۔ لیکن ان کے لئے ضروری ہے کہ انسان حبِ دنیا اور حسد و نفسانیت سے دور رہے۔ حق کو سنے اور سمجھے۔ نامہ اعمال کی فکر کرے تو رب تعالیٰ اپنی رحمت میں داخل کرے گا اور صریح کامیابی حاصل ہو جائے گی۔

خواص و اعمال سورہ کے سلسلے میں قرآن مجید کی پینتالیسویں سورۃ، سورۃ جاثیہ کے خواص و اعمال برائے مطالعہ و عملیات حاضر ہیں۔

**حدیث:۔** فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی اس سورہ کو پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے حساب کو ساکن کرے اور حساب کے وقت اس کے گناہ پوشیدہ کرے۔

سورہ جاثیہ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

"بچہ کی تمام موذی جانوروں سے حفاظت، عذاب دوزخ سے نجات کے لئے۔ آسیب زدہ کے لئے، سفر دریا میں حفاظت، بخار، خطرناک زخموں کے علاج کے لئے سود مند ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۵۰۱۵۳ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۰۰۵۴ | ۵۰۰۴۷ | ۵۰۰۵۲ |
| ۵۰۰۴۹ | ۵۰۰۵۱ | ۵۰۰۵۳ |
| ۵۰۰۵۰ | ۵۰۰۵۵ | ۵۰۰۴۸ |

نقش کی چال یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

اس نقش کو طالع قوس، ساعت زہرہ میں اونٹ کی کھال پر پیر کے روز لکھیں ۔ بخور میں کافور عمدہ ہے۔

سمندری سفر کرنے والے کو یہ نقش تمام شرائط سے لکھ کر دیا جائے تو حفاظت رہے گی آزمودہ ہے۔

عذابِ دوزخ سے نجات کے لئے اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۲ " حٰمٓ ٥ سے العزیز الحکیم ٥ " تک کو عصر کے بعد کوئی شخص ہمیشہ نو مرتبہ پڑھے مجرب ہے۔

اس سورہ کی پہلی آیت حم کی زکوٰۃ ادا کر دی جائے تو زمین پر موجود تمام حیوانات کے متعلق تفصیلی علم حاصل ہو گا۔ شرائط جلالی ہیں ۔ عصر کے بعد ۶۹۱۲ مرتبہ بارہ روز تک پڑھنا ہے۔ نو چندی جمعرات سے شروع کرنا چاہئے اجازت انتہائی ضروری ہے۔

بچہ کی موذی جانوروں سے حفاظت کے لئے اس سورۃ کو لکھ کر گلے میں ڈال دیا جائے مفید و مجرب ہے۔

اس سورہ کی آیات ۷ تا ۱۰ " ویل لکل افاکٍ سے ولھم عذاب عظیم ٥ کو لکھ کر آسیب

آیات ۳۶، ۳۷ " فلله الحمدرب السموت ۔۔ و هو العزيز الحكيم ہ کو انیس مرتـ
دم کر کے مریض کو پلایا جائے تو بخار سے نجات ملے گی۔

انہی آیتوں کو ۳۷ مرتبہ پڑھ کر خطرناک زخم پر دم کر دیا جائے تو زخم مـ
جائے گا۔ اگر ایک مرتبہ ایسا نہ ہو تو دس روز لگاتار یہ عمل کریں۔

اپنے نفس کو کدورتوں اور آلائشوں سے پاک کرنے کے لئے اس سورۃ میں ا
ہے "ولی المتقین" کا ورد نہایت آزمودہ ہے۔ یہ اسم جمالی ہے شرائط جمالی کر
روز کا عمل ہے۔ روزانہ حصار کرنے کے بعد نماز ظہر ۱۲۸، ۱۱ مرتبہ چالیس
پڑھیں اور اکتالیسویں روز ۲۰۹، ۱۱ مرتبہ پڑھ لیں تو زکوٰۃ اکبر ادا ہو جائے گی۔
دنیا کی طرف سے ہٹ جائے گی۔ نفس میں تقویٰ پیدا ہو گا اور قرب الٰہی نصیب
اجازت لے کر کریں۔

مجھے امید ہے کہ میرے رب نے جو اعمال کا علم مجھے عطا کیا ہے اور جسے میں۔
علماً پیش کر دیا ہے اس کے کرنے والے اس کے حکمت اور ثمرات سے استفا
حاصل کرلیں گے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم




# 46 - سورۃ الاحقاف

یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ حق بات کو عاقل پہلے سمجھتے ہیں اور قبول کرتے ہیں لہذا جو لوگ سعید ہوتے ہیں وہ اللہ کے حقوق کو بھی ادا کرتے ہیں اور حقوق والدین کو بھی جو کہ ---- حقوق العباد میں سے ہیں میری ان باتوں کو یاد رکھیں اور ان پر عمل کریں مجھے یقین ہے کہ اہلِ عزم اور اہل ہمت آسانی سے اس میدان میں کامیاب ہو جائیں گے۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں کتاب مبین کی چھیالیسویں سورۃ، سورۃ احقاف کے خواص و اعمال سے استفادہ حاصل کریں۔

حدیث:۔ ختم المرسلین صلی الہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے تو ہر ایک حرف پر دنیا میں ایک نیکی پائے۔

• سورہ احقاف کے اہم خواص یہ ہیں:۔

"تمام جن و انس سے حفاظت کے لئے، نافرمان اولاد کے لئے، دفع مذی، دفع موذی جانوران، عورت کے بچہ پیدا ہونا جب مشکل ہو تو مفید ثابت ہو گا۔"

اس سورۃ کے اعداد ۴۳۷۷ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

| ۱۸۴۴۰ | ۱۸۴۳۹ | ۱۸۴۵۰ | ۱۸۴۴۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۴۴۶ | ۱۸۴۴۹ | ۱۸۴۳۶ | ۱۸۴۴۳ |
| ۱۸۴۳۷ | ۱۸۴۴۲ | ۱۸۴۴۷ | ۱۸۴۴۸ |
| ۱۸۴۵۱ | ۱۸۴۴۴ | ۱۸۴۴۱ | ۱۸۴۳۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |

اس نقش کو طالع جدی، ساعت قمر میں بدھ کے روز لکھیں۔ دھات چاندی لیں اور بخور میں عود و لوبان اچھا ہے۔

اس نقش کا حامل تمام جن و انس کے شر و فساد سے محفوظ رہتا ہے بشرطیکہ نقش تمام شرائط کے ساتھ لکھا گیا ہو۔

جو شخص اس سورہ کی پہلی آیت حٰمٓکو شرائط جلالی کے ساتھ تین روز تک ۵۵۲۹۶ مرتبہ پڑھے تو اس پر قیامت کے اسرار منکشف ہوں گے اور حق تعالیٰ شانہ، کی قربت نصیب ہوگی۔ حصار اور اجازت عمل ضروری ہے۔

واصلح لی فی ذریتی ـــ من المسلمین ہ آیت نمبر ۱۵ ہے ۔ جس کی اولاد نافرمان ہو ۔ چاہیئے کہ رات کو جب بچہ سو جائے تو اس کے سرہانے کھڑے ہو کر ہلکی آواز سے اس آیت کو دو مرتبہ پڑھ دے گیارہ روز کا عمل ہے انشاء اللہ فرمانبردار ہوگا۔

اس سورۃ کی ۳۱ ویں آیت یٰقومنا اجیبو داعی اللہ کو گیارہ مرتبہ لکھ کر لٹکا دیا جائے تو ٹڈیاں دفع ہوں گی سیاہی نیلی استعمال کریں۔

اگر بچے کو سوکھے کی بیماری ہو گئی ہو تو اس سورۃ کی ۳۳ ویں آیت " اولم یروان اللہ
ے علی کل شئی قدیرہ کو سرسوں کے تیل پر ایک ہزار نواسی ( ۱۰۸۹) مرتبہ پڑھ کر دم
کر دیں پھر صبح و شام اس تیل کی مالش کرے ۹ روز میں بچہ ٹھیک ہو جائے گا ورنہ اکیس
روز میں لازمی ٹھیک ہو گا۔ آزمودہ ہے۔

اس سورۃ کی آخری آیت " کانھم یوم یرون سے الاالقوم الفسقون ہ " کو کسی پرچے پر
سات مرتبہ ہفتہ کے روز لکھ کر ہوا میں لٹکا دیا جائے تو تمام موذی جانوران دفع ہوں
گے۔

موکل اس سورۃ کا " قصائیل ہے" اس کی تسخیر کے لئے کل مدت ۱۹ دن ہے عشاء کے
نماز سے فارغ ہو کر شرائط جلالی کے ساتھ حصار کے اندر بیٹھ کر روزانہ ایک ہزار نو سو
(۱۹۰۰) مرتبہ پڑھے تو موکل حاضر ہو گا جو عامل کا مدد گار ہو گا اور ہر نیک کام میں حمایت
کرے گا اس کے ذریعے علم و عقل کی باتیں معلوم کی جاسکتی ہیں جہاں چاہے پلک جھپکتے
میں جاسکتا ہے ہوا میں اڑ سکتا ہے نہایت سریع الاثر عمل ہے۔ اجازت ضرور لے لیں۔
تدبیر کا جو ادراک میرے قلب میں ہوتا ہے اسے من وعن محض اس لئے بیان کر دیتا
ہوں کہ یہی حکم ربی و امر ربی ہے جو لوگ ان سے استفادہ کریں وہ اس حقیر کو ضرور
دعاؤں میں یاد رکھیں۔

فاصبر کما صبر اولو العزم



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 47 - سورۃ المحمد

اگر یہ خواہش ہو کہ اپنی ذات سے گناہوں کا بوجھ اتر جائے اور حالات درست ہو جائیں تو ضروری ہے کہ اچھے کام کئے جائیں دین پر ایمان کامل ہو اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو کچھ نازل ہوا ہے ان سب پر بھی ایمان مکمل ہونا چاہئے کیونکہ دین کے تمام اصول سے آگہی ہی صرف علم نہیں ہے بلکہ علم سے مراد علم کامل اور اکمل ہے اور علم کامل متلزم ہے عمل جمیع مابہ التعبد کا مقصد کہنے کا یہ ہے کہ جمیع اوامر و نواہی کے امتثال پر مداومت رکھیں۔

خواص و اعمال سورۃ کے سلسلے میں قرآن مجید کی سینتالیسویں سورۃ، سورۂ محمد کے خواص و اعمال پیش خدمت ہیں۔

حدیث:۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا اسے بہشت کا پانی پلایا جائے گا۔

سورۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" لوگوں کی نظروں میں محبوب ہو، جو سن لے وہ یاد رہے، متلی کے لئے مفید ہے، کسی عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو تو مجرب ہے، برے خواب سے نجات کے لئے "جملہ امراض کے لئے اکسیر ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۸۰۶۵۵ ہیں۔

نقش یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵۱۶۱ | ۴۵۱۶۴ | ۴۵۱۷۲ | ۴۵۱۵۸ |
| ۴۵۱۷۱ | ۴۵۱۵۹ | ۴۵۱۶۰ | ۴۵۱۶۵ |
| ۴۵۱۵۶ | ۴۵۱۷۰ | ۴۵۱۶۶ | ۴۵۱۶۳ |
| ۴۵۱۶۷ | ۴۵۱۶۲ | ۴۵۱۵۷ | ۴۵۱۶۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے کسر ایک کی وجہ سے خانہ ۱۳ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔
نوٹ فرمالیں۔

نقش آبی چال سے پر کیا گیا ہے کسر ایک کی وجہ سے خانہ ۱۳ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نوٹ فرمالیں۔

طالع میزان، ساعت مشتری میں چاندی کی لوح بنوائیں بخور میں عود استعمال کریں۔
اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر پاس رکھا جائے تو خلقت میں عزو مرتبہ بڑھ جاتا ہے اور عوام میں ہر دل عزیز ہوتا ہے تسخیر خلق کے لئے عمدہ ہے کرنا یہ ہوگا کہ اس پوری سورۃ کو زعفران سے لکھ کر آب زم زم سے دھو کر پیا جائے تو حافظہ بھی تیز ہو جاتا ہے۔

اگر کسی کو مستقل متلی معلوم ہو اور علاج سے فائدہ نہ ہو رہا ہو تو اس سورۃ کی آیات

۲،۳ والذین آمنو سے الحق من ربھم ہ کو کورے مٹی کے پیالے پر عرق گلاب سے لکھ کر تین دفعہ مریض کو پلا دیا جائے تو شکایت فوری دور ہو جائے گی۔

جس عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو تو چاہیئے کہ اس سورہ کی آیات ۱۵ کے حصے "مثل الجنہ التی سے من عسل مصفی کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں اور ان آیتوں کو لکھ کر پانی میں گھول کر سینہ کو دھونے سے بھی شکایت ختم ہو جائے گی مجرب ہے۔

اگر برُے برُے خواب نظر آتے ہوں تو اسی سورۃ کی آیت ۱۹" فاعلم انہ سے ومثوکم ہ کو مع بسم اللہ تین بار پڑھے اور سو جائے تو کوئی بھی برُا خواب نظر نہیں آئے گا۔

یہ سورۃ جملہ امراض کے علاج کے لئے اکسیر ہے تمام امراض جو ہٹیلے ہوں یا جن کا علاج ڈاکٹروں اور حکیموں کے بس میں نہ ہو ان کے علاج کے لے اس سورۃ کی تلاوت اور اسے لکھ کر پلایا جائے انشاء اللہ ضرور نفع ہو گا۔

شیطان سے بچنا چاہیئے اور کلام الہیٰ پر کامل ایمان و اعتقاد رکھنا چاہیئے اور ان سے فائدہ اٹھانا چاہیئے بلاشبہ جو لوگ قرآن مقدس کی آیات پر غور و فکر کرتے ہیں وہ کامیاب و کامران ہیں۔

افلا یتدبرون القرآن ام علی قلوب اقفالھا



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 48 - سورۃ الفتح

اللہ تعالیٰ ہی پوری قدرت والا ہے اور زمین و آسمان کے تمام لشکر کا مالک ہے لیکن چونکہ وہ زبردست حکمت والا ہے اس لئے عقوبت میں مصلحتاً توقف فرماتا ہے اس لئے لازم ہے کہ اللہ تعالیٰ کو موصوف بالکمالات منزہ عن النقائص سمجھو اور عملاً اس کی اطاعت کرو - روحانیت پر کام کرنے کے لئے ضروری ہے کہ رہنمائی کے لئے کسی مرد کامل کے ہاتھوں پر بیعت کرلینا چاہیئے - یہ عمل اللہ تعالیٰ کو بھی پسند ہے۔

قرآنی سورتوں کے خواص اور اعمال کے سلسلے میں قرآن کریم کی اڑتالیسویں سورہ ، سورہ فتح کے خواص و اعمال حاضر ہیں ملاحظہ کریں۔

**حدیث:-** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو کوئی سورہ فتح کو درخت کے نیچے پڑھے گا تو دس فرشتے اس کی گواہی دیں گے اور جنت ملے گی۔

سورہ فتح کے اہم خواص یہ ہیں:-

" تمام سال روزی فراخ ہو، لڑائی میں فتح ہو ، قبولیت عامہ کے لئے مفید ہے، غرقابی سے حفاظت کے لئے، دفع آسیب، مدرسہ ، دکان یا کارخانے سے بھاگنے والوں کے لئے، دشمن کے غارت کے لئے، میاں بیوی کے درمیان محبت کے لئے، طاعون ہیضہ ، آگ سے حفاظت کے لئے ، مرض ام الصبیان کے لئے دکان کی برکت کے لئے، حج نصیب ہونے کے لئے، وحشت اور ہول دل سے نجات کے لئے - آدھے سر کے درد اور نکسیر کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۸۸۸۲۸ ہیں- اس کا نقش یہ ہے:-

| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۱۹۹ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۰۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۱۴ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے کسر ۲ کی وجہ سے خانہ نہم میں ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

طالع عقرب میں جب ساعت زہرہ کی ہو تو سبز رنگ کے کاغذ پر اس نقش کو لکھیں۔ بخور میں مشک استعمال کریں ۔

جو اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر پاس رکھے اور رمضان شریف کی رویت ہلال دیکھ کر تین مرتبہ پڑھے تو تمام سال روزی فراخ ہوگی۔

لڑائی کے وقت اگر اس سورۃ کو لکھ کر پاس رکھا جائے تو فتح نصیب ہوتی ہے۔

قبولیت عامہ اور غرقابی سے حفاظت کے لئے بھی عمدہ سورۃ ہے اس کی آیات ۱ تا ۴ انا فتحنا سے حکیما تک کو مشک سے لکھ کر ٹوپی میں رکھ لیا جائے نہایت مجرب اور آزمودہ ہے۔

مدرسہ ، دکان یا کارخانے سے بھاگنے والوں کے لئے اس سورۃ کو ساعت زہرہ میں لکھ کر پلا دیا جائے تو تمام شکائتیں ختم ہو جائیں گی۔

اس سورۃ کی آیات ۶۔ ۷ و یعذب المنفقین سے عزیزا حکیما ہ تک کو کسی بھی بدھ ، جمعرات اور جمعہ کے روز لگاتار روزہ رکھ کر زوال کے وقت ۱۶۹ مرتبہ پڑھے تو دشمن غارت ہو جائے گا۔ بلا ضرورت نہ کرے۔

میاں بیوی کے درمیان محبت کے لئے اس سورہ کی آیات ۸ تا ۱۰ انا ارسلنک سے ید الله فوق ایدیہم " کو کسی شرینی پر ۲۷ مرتبہ دم کر کے کھلا دیا جائے آزمودہ ہے۔

دکان کی برکت کے لئے اس سورۃ کی آیات ۱۸ تا ۲۰ " لقد رضی الله سے لکم ھذہ کو سبز کاغذ پر مشک سے لکھ کر دکان میں لٹکایا جائے نہایت سریع الاثر اور مجرب ہے۔

اس سورہ کی آیت ۲۵ کے حصے لولا رجال مومنون سے من یشاء " کو لکھ کر پاس رکھا جائے تو طاعون، ہیضہ اور آگ سے حفاظت رہے گی۔

حج نصیب ہونے کے لئے اس سورۃ کی آیت ۲۷ " لقد صدق الله سے فتحا قریباً ہ تک کو نو دن تک رات کو سونے سے قبل ۲۱، مرتبہ پڑھے تو حج اور زیارت مدینہ منورہ نصیب ہوگا جو لوگ فیض اٹھائیں اس گنہگار کو بھی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

وحشت اور ہول دل سے نجات کے لئے اس سورۃ کی آیت ۲۸ - ۲۹ ھوالذی سے محمد رسول الله " کو چینی کی طشتری پر مشک سے لکھ کر ایک مرتبہ خوب غور سے اس آیت کو پڑھ کر پانی پی لے۔ ۵ دن تک کا عمل ہے مجرب ہے۔

اس سورۃ کی آیت نمبر ۲۹ محمد رسول اللہ سے عظیماً ہ تک کو روغن کنجد سے دھو کر آسیب زدہ کے بدن پر مالش کر دی جائے تو مرض جاتا رہے گا۔

آدھے سر کے درد اور نکسیر سے نجات کے لئے اس سورۃ کی آیت ۲۹ وعد الله الذین سے اجراعظیما تک کو زعفران سے ماتھے پر لکھ دیا جائے تو نفع ہو جائے گا نہایت مفید ہے۔

مرض ام الصبیان سے نجات کے لئے اس سورۃ کو لکھ کر گلے میں ڈالنا مفید ہے۔

اس سورہ کا موکل علوی " حقتائیل" ہے جو کوئی اس کے موکل کا ورد رکھے گا اس پر غیب سے بہت کچھ روشن ہوگا۔ اور غیبی امداد حاصل ہوگی اجازت کے بغیر نہ کیا جائے۔

جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دل سے ختم المرسلین تسلیم نہ کیا جائے اس وقت تک کوئی شخص خالص مسلمان نہیں ہو سکتا۔ لہذا حضور کو ختم المرسلین گواہی دینے والا، شہادت دینے والا اور ڈرانے والا جو لوگ مانتے ہیں وہی لوگ دراصل خوف خدا بھی رکھتے ہیں اور وہی دنیا میں کامیاب بھی ہیں۔ لہذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان پہلے لاؤ پھر ان اعمال سے استفادہ حاصل کرو۔

وللہ جنود السموات والارض 

بسم اللہ الرحمن الرحیم




# 49 - سورۃ الحجرات

انسان کو چاہیئے کہ اللہ اور رسول کی اجازت سے پہلے کسی کام میں سبقت نہ کرے اور اللہ سے ڈرتا رہے شیخ کی اطاعت کرتا رہے اور شیخ کے سامنے بلند آواز سے نہ تو گفتگو کرے اور نہ ہی برابر آواز سے بولے اور نہ کھل کر بات کرے ورنہ تمام اعمال ضائع ہو جائیں گے اور خبر بھی نہ ہوگی بے شک جو لوگ شیخ کے نزدیک اپنی آواز پست رکھتے ہیں وہی در اصل متقی ہیں اور انہی لوگوں کے لئے مغفرت اور اجر عظیم ہے۔

سورتوں کے خواص اور اعمال کے سلسلے میں اب ۴۹ ویں سورہ، سورہ حجرات کے خواص و اعمال مطالعے کے لئے حاضر ہیں۔

**حدیث:۔** رسول اللہ صلی اللہ کا ارشاد ہے کہ جو کوئی اس سورہ کو پڑھے گا تو تمام مرد و عورت گرویدہ ہو کر اس کی شفاعت چاہیں اور ثواب طلب کریں گے۔

سورہ حجرات کے اہم خواص یہ ہیں۔

" دفع آسیب، حمل کی حفاظت کے لئے، برائے مغلوبیت، صلح کے لئے، استخارہ کے لئے بھی یہ سورہ مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۰۲۸۹۲ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے:۔

| ۲۵۷۲۲ | ۲۵۷۲۶ | ۲۵۷۲۹ | ۲۵۷۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۲۸ | ۲۵۷۱۶ | ۲۵۷۲۱ | ۲۵۷۲۷ |
| ۲۵۷۱۷ | ۲۵۷۳۱ | ۲۵۷۲۴ | ۲۵۷۲۰ |
| ۲۵۷۲۵ | ۲۵۷۱۹ | ۲۵۷۱۸ | ۲۵۷۳۰ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے کسر دو کی وجہ سے خانہ نہم میں ایک کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

جب طالع سرطان ہو، ساعت مشتری ہو اس وقت اس نقش کو ٹن پر کندہ کر وائیں بخور میں صندل سرخ عمدہ ہے۔

اس لوح کو اگر تمام شرائط کے ساتھ کندہ کر کے دیوار پر لٹکا دیا جائے تو اس جگہ پر آسیب وغیرہ ہرگز نہ آئیں گے۔

حمل کی حفاظت کے لئے اس سورۃ کو زعفران سے لکھ کر پلا دیا جائے مجرب ہے۔

دوسروں کو مغلوب کرنے کے لئے اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۳ یا یحاالذین سے اجر عظیم ہ " تک کو سرخ صندل سے لکھ کر اپنے پاس رکھے اور تقریر و تحریر میں مناظرہ میں حصہ لے تو غالب رہے گا اور مقابل مغلوب ہو گا۔

اگر دو لڑے ہوئے افراد کے درمیان صلح کروانا مقصود ہو تو اس سورۃ کی آیت ۱۰ کو سو مرتبہ زعفران سے لکھ کر دونوں کو پلانا مجرب ہے۔

اگر حالت خواب میں استخارہ کرنا ہو تو اس صورت کی آیت ۱۸ ان اللہ یعلم سے بما تعلمون ہ تک کو عشاء کی نماز کے بعد ۳۲۴ مرتبہ پڑھ کر اسی جگہ سو رہے انشاء اللہ خواب میں مشورہ مل جائے گا یہ عمل زیادہ سے زیادہ ۹ دن کا ہے۔ اگر پہلے دن کسی وجہ سے کامیابی نہ ہو تو ۹ دن تک لگاتار کرے۔

اس سورہ کا موکل "بیخائیل" ہے جو کوئی نو دن تک اس موکل کو (۴۶۲۴) مرتبہ کسی تنہا مقام پر عصر کی نماز کے بعد پڑھے تو اس کا موکل طابع ہو جائے گا جس کی وجہ سے خلقت کی تسخیر کا کام لیا جاسکتا ہے تحریری اجازت کے بغیر ہرگز کوئی صاحب نہ کریں۔

بحیثیت مسلمان غیبت سے پرہیز کریں کیونکہ غیبت گناہ کبیرہ ہے اور اس کی سزا انتہائی سخت ہے جو لوگ ان اعمال سے استفادہ کریں وہ دعاؤں میں اس فقیر کو بھی یاد رکھیں۔

فضلاً من اللہ و نعمہ



# 50 - سورۃ ق

انسان کو اپنے احوال کا علم جتنا ہے اللہ تعالیٰ کو اس سے بھی زیادہ انسانی احوال کا علم ہے اور اللہ رب العزت اپنے علم کے اعتبار کے لحاظ سے انسان کی روح اور نفس سے بھی نزدیک تر ہے ۔ لہذا ہمیں چاہیئے کہ بے کار باتوں پر توجہ دینے کے بجائے اپنے رب کی تسبیح و تحمید کرتے رہنا چاہیئے ۔ اور تمام نمازوں کی پابندی کرنی چاہیئے ۔

کتاب مقدس کی پچاسویں سورۃ ، سورۂ ق ہے۔ اب اس سورۃ کے خواص و اعمال استفادہ کے لئے حاضر ہیں۔

حدیث:- ختم المرسلین کا ارشاد ہے کہ :- جو شخص اس سورۃ کو پڑھے گا موت کی سکرات اس پر آسان ہوں گی۔

سورہ ق کے اہم خواص یہ ہیں: -

" ہمیشگی دولت، درد دندان ، بینائی کی حفاظت کے لئے، دشمن پر غلبہ کے لئے ، درخت کے نشوونما اور برکت کے لئے، دفع خوف، درد شکم ، بچہ کے دانت نکلنے کے لئے، دفع آسیب ، حفاظت کے لئے، نئے ملازم کے لئے ، مشقت سے نجات کے لئے، مرگی کے لئے بھی مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ١٠٩٧٣٦ ہے۔"

نقش یہ ہے: -

| ۲۷۴۳۳ | ۲۷۴۳۷ | ۲۷۴۴۰ | ۲۷۴۲۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۴۳۹ | ۲۷۴۲۷ | ۲۷۴۳۲ | ۲۷۴۳۸ |
| ۲۷۴۲۸ | ۲۷۴۴۲ | ۲۷۴۳۵ | ۲۷۴۳۱ |
| ۲۷۴۳۶ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۲۹ | ۲۷۴۴۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یہ نقش آتشی چال سے پر کیا گیا ہے کسر دو کی وجہ سے خانہ نہم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

طالع عقرب، ساعت شمس میں نارنجی رنگ کے کپڑے یا کاغذ پر اس نقش کو لکھیں بخور میں زعفران استعمال کریں۔

اس سورۃ کی پہلی آیت "قٓ" کو اگر دس ہزار (۱۰۰۰۰) مرتبہ ایک نشست میں پڑھ لیا جائے تو اس کی زکوۃ اکبر ادا ہو جائے گی اس کی مدد سے معرفت الہیٰ اور قدرت الہیٰ کا علم حاصل ہوتا ہے۔

"ق والقران المجید ہ" کو کثرت سے پڑھا جائے تو دشمن پر غلبہ حاصل رہے گا۔ یہ اس سورۃ کی پہلی آیت ہے۔

اگر اس سورۃ کی پہلی آیت کے حصے حرف "قٓ" کو مروارید کی انگشتری پر کندہ کروا کر پہنیں تو خوف سے نجات ملے گی۔ مجرب ہے۔

جس گھر میں اس سورۃ کو روزانہ فجر کے بعد تلاوت کیا جاتا ہے اس گھر میں دولت ہمیشہ رہتی ہے۔

آیت ۱ تا ۱۱ "قٓ" سے لے کر کذالک الخروج" تک کو تین مرتبہ کسی نئے شیشے کے برتن پر زعفران سے لکھیں اور پھر ۶۶ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے دھو کر پانی درختوں کی جڑوں میں ڈال دیں تو درختوں کی نشوو نما بہت عمدہ ہوگی۔

اگر درجِ بالا آیات کو بارش کے پانی سے دھو کر دردِ شکم والے کو پلا دیں تو تکلیف جاتی رہے گی۔ بچے کے دانت نکلنے کے لئے بھی آزمودہ ہیں۔

اس سورۃ کے نقش کو لکھ کر آسیب والے کے گلے میں ڈال دیا جائے مجرب ہے۔

اگر کوئی نیا ملازم ہو اور اس کو آفس میں مشکلات کا سامنا ہو یا دوسرے لوگ اس سے خوش نہ ہوں تو چاہیئے کہ اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۴ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور روزانہ ایک مرتبہ تلاوت بھی کرے تو سب لوگ راضی رہیں گے۔

بینائی کی حفاظت کے لئے اس سورہ کی ۲۲ ویں آیت "فکشفنا عنک سے حدید" تک عصر کی نماز کے بعد ۷ مرتبہ پڑھ کر انگوٹھے پر دم کر کے آنکھوں پر پھیرے مجرب ہے۔

اس سورہ کی آیت ۳۸ "و لقد خلقنا السموت سے مسنامن الغوب ہ" کو مروارید کی انگشتری پر کندہ کروا کر پہننے سے مشقت سے تکان نہیں ہوتی اور آسانیاں پیدا ہوتی ہیں۔

مرگی والے کے لئے اس سورۃ کی ۴۵ ویں آیت "نحن اعلم سے یخاف وعیدہ تک کو زعفران سے ۸۱ دن روز لکھ کر پلایا جائے تو یہ مرض ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔

اگر کوئی بات جواب طلب ہو تو ضرور پوچھ لیں۔

و من الیل فسبحه و ادبار السجود ہ








# 51 ۔ سورۃ الذاریات

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ متقی لوگ رات کو بہت کم سوتے ہیں اور شب کے آخر حصے میں استغفار کیا کرتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ ان کے مال میں سوالی اور غیر سوالی سب کا حصہ ہے ۔ اور ایسے متقی لوگوں پر اللہ اپنی قدرت سے زمین میں موجود بہت سی نشانیاں ظاہر کر دیتا ہے اور وہ اپنی ذات کو بھی روشن پاتے ہیں۔ بے شک اللہ کی ذات وسیع القدرت ہے۔

کتاب مبین کی ۵۱ ویں سورۃ ، سورۃ الذریت ہے ۔ اب اس سورۃ کے خواص و اعمال سے استعفادہ کریں ۔

حدیث :۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا تو اس کو اس کے جسم پر موجود ہر بال کے برابر ثواب ملے گا۔

سورہ الذریت کے اہم خواص یہ ہیں :۔

" تنگی غلہ و قحط سے نجات ، مرض میں تخفیف ، ولادت میں آسانی، اگر مرد عورت سے ہمبستری کرنے پر قادر نہ ہو ، حمل قرار پانے پر ، ترقی درجات کے لئے نہایت مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۱۹۵۴۴ ہیں۔

نقش یہ ہے :۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۸۴۷ | ۳۹۸۵۲ | ۳۹۸۴۵ |
| ۳۹۸۴۶ | ۳۹۸۴۸ | ۳۹۸۵۰ |
| ۳۹۸۵۱ | ۳۹۸۴۴ | ۳۹۸۴۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

طالع برج عقرب ، ساعت مریخ میں گائے یا بکری کے کھال پر لکھیں بخور میں دار چینی استعمال کریں۔

اس نقش کو اگر تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے اور پھر اس کے قریب بیٹھ کر اس سورۃ کو تلاوت کیا جائے تو مرض خواہ کیسا ہی اذیت ناک کیوں نہ ہو اس میں کمی آجائے گی۔

اگر حاملہ عورت کو ولادت میں تکلیف ہوتی ہو اور تو اس سورۃ کو لکھ کر یا اس نقش کو لکھ کر اس کے کمر میں باندھ دیا جائے تو تکلیف ختم ہو جاتی ہے اور ولادت باآسانی ہو جاتی ہے۔

اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۶ "والذریت ذروا" تا وان الدین لواقع "کو تین کھجور پر علیحدہ علیحدہ اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر بانجھ عورت کو کھلا دیا جائے تو اس کو حمل ٹھہر جائے گا۔ یہ عمل سات روز مسلسل کرنا ہوگا۔

تنگی غلہ و قحط سے نجات اور فراخی رزق کے لئے روزانہ فجر کے بعد وفی السماء رزقکم و ماتو عدون آیت ۲۲ کو پڑھا جائے تھوڑے دنوں میں ہر طرف خوشحالی ہی خوشحالی نظر آئے گی۔

| ۳۹۸۴۷ | ۳۹۸۵۲ | ۳۹۸۴۵ |
|---|---|---|
| ۳۹۸۴۶ | ۳۹۸۴۸ | ۳۹۸۵۰ |
| ۳۹۸۵۱ | ۳۹۸۴۴ | ۳۹۸۴۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

طالع برج عقرب ، ساعت مریخ میں گائے یا بکری کے کھال پر لکھیں. بخور میں دار چینی استعمال کریں۔

اس نقش کو اگر تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے اور پھر اس کے قریب بیٹھ کر اس سورۃ کو تلاوت کیا جائے تو مرض خواہ کیسا ہی اذیت ناک کیوں نہ ہو اس میں کمی آجائے گی۔

اگر حاملہ عورت کو ولادت میں تکلیف ہوتی ہو اور تو اس سورۃ کو لکھ کر یا اس نقش کو لکھ کر اس کے کمر میں باندھ دیا جائے تو تکلیف ختم ہو جاتی ہے اور ولادت بآسانی ہو جاتی ہے۔

اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۶ "والذریت ذروا" تا وان الدین لواقع "کو تین کھجور پر علیحدہ علیحدہ اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر بانجھ عورت کو کھلا دیا جائے تو اس کو حمل ٹہر جائے گا۔ یہ عمل سات روز مسلسل کرنا ہوگا۔

تنگی غلہ و قحط سے نجات اور فراخی رزق کے لئے روزانہ فجر کے بعد وفی السماء رزقکم و ماتو عدون آیت ۲۲ کو پڑھا جائے تھوڑے دنوں میں ہر طرف خوشحالی ہی خوشحالی نظر آئے گی۔

ترقی درجات کے لئے آیت ۲۳ فو رب السمآء تا تنطقون ہ کو روزانہ ظہر کی نماز کے بعد پڑھا جائے تو درجات میں بلندی ہوگی عمل کی مدت ۲۳ یوم ہے۔

جو شخص اپنی بیوی پر قادر نہ ہو اور ہمبستری نہ کر سکتا ہو تو چاہیئے کہ روز ایک بیضہ مرغ لے اور اس کو ابال کر اس پر آیت نمبر ۴۷ و السماء بنینھا تا لموسعون کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پھر بیضہ مرغ کو کھا جائے اس طرح گیارہ روز لگاتار چاند کی پندرہ تاریخ سے کرے تو وہ عورت پر قادر ہو جائے گا انشاء اللہ۔

موکل اس سورۃ کا "غدقصائیل" ہے اس کی تسخیر کے لئے عصر کی نماز کے بعد ۱۱۹۴ مرتبہ شرائط جمالی کے ساتھ اس طرح پڑھے "اجب یا غد قصائیل بحق یا متین۔" عمل کی مدت ۶۰ (ساٹھ) یوم ہے۔ جب موکل مسخر ہو جائے تو اس سے جو چاہو کام لو۔

انہ ھو الحکیم العلیم



## خرہ دَر گِل

ایک بادشاہ شکار کھیلتے کھیلتے ایک ایسی جگہ جا پہنچا۔ جہاں ایک گدھا کیچڑ میں دھنسا ہوا تھا۔ اور دہقان پاس بیٹھ کر شاہِ وقت کو ہزار ہزار صلواتیں سنا رہا تھا۔ ایک ملازم نے قتل کا مشورہ دیا۔ لیکن عالی ظرف بادشاہ نے قبول نہ کیا۔ بادشاہ اس دہقان کے پاس گیا۔ اس کا گدھا دَلدَل سے نکلوایا۔ اور اُسے انعام و اکرام سے مالامال کرکے آگے نکل گیا۔

بدی را بدی سہل باشد جزا
اگر مردی اَحْسِنْ اِلیٰ مَنْ اَسَا

بدی کا بدی سے بدلہ دینا آسان ہے۔ اگر جواں مرد ہو تو بدگو سے نیکی کرو۔

ترقی درجات کے لئے آیت ۲۳ نو رب السمآء تا تنطقون ہ کو روزانہ ظہر کی نماز کے بعد پڑھا جائے تو درجات میں بلندی ہوگی عمل کی مدت ۲۳ یوم ہے۔

جو شخص اپنی بیوی پر قادر نہ ہو اور ہمبستری نہ کر سکتا ہو تو چاہیئے کہ روز ایک بیضہ مرغ لے اور اس کو ابال کر اس پر آیت نمبر ۴۷ و السماء بنینها تا لموسعون کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پھر بیضہ مرغ کو کھا جائے اس طرح گیارہ روز لگاتار چاند کی پندرہ تاریخ سے کرے تو وہ عورت پر قادر ہو جائے گا انشاء اللہ۔

موکل اس سورۃ کا "غدقصائیل" ہے اس کی تسخیر کے لئے عصر کی نماز کے بعد ۱۹۴ مرتبہ شرائط جمالی کے ساتھ اس طرح پڑھے "اجب یا غد قصائیل بحق یا متین۔" عمل کی مدت ۶۰ ( ساٹھ ) یوم ہے۔ جب موکل مسخر ہو جائے تو اس سے جو چاہو کام لو۔

انہ ھو الحکیم العلیم



## خرہ در گل

ایک بادشاہ شکار کھیلتے کھیلتے ایک ایسی جگہ جا پہنچا۔ جہاں ایک گدھا کیچڑ میں دھنسا ہوا تھا۔ اور دہقان پاس بیٹھ کر شاہِ وقت کو ہزار ہزار صلواتیں سنا رہا تھا۔ ایک ملازم نے قتل کا مشورہ دیا۔ لیکن عالی ظرف بادشاہ نے قبول نہ کیا۔ بادشاہ اس دہقان کے پاس گیا۔ اس کا گدھا دلدل سے نکلوایا۔ اور اُسے انعام و اکرام سے مالامال کر کے آگے نکل گیا۔

بدی را بدی سہل باشد جزا
اگر مردی اَحسِن اِلیٰ مَن اَسا

بدی کا بدی سے بدلہ دینا آسان ہے۔ اگر جواں مرد ہو تو بد کُن سے نیکی کرو۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 52 - سورۃ الطور

رب کائنات کا مومنین پر یہ بڑا احسان ہے کہ وہ خدا کی عطا کردہ چیزوں پر خوش ہوتے ہیں۔ بلاشبہ پروردگار عالم ایسے لوگوں کے عمل میں سے کوئی چیز کم نہیں کرتا ہے کیوں کہ وہ اپنے رب کی تسبیح و تحمید کیا کرتے ہیں۔ اور کسی کو خدا کا شریک نہیں ٹھہراتے ہیں۔

کتاب مقدس کی ۵۲ ویں سورۃ، سورۂ طور ہے اب اس سورۃ کے خواص و اعمال ملاحظہ فرمائیں۔

حدیث:۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے خدا تعالیٰ اس کو عذاب قبر سے بے خوف کر دے گا۔

سورۃ طور کے اہم خواص یہ ہیں:۔

"بچوں کو ڈرنے سے محفوظ رکھتا ہے مرض جذام کا علاج ہے۔ سوتے میں دانت پیسنے کی عادت دور ہو جاتی ہے۔ مردہ عزیز کو خواب میں دیکھا جاسکتا ہے۔ آنکھوں کے امراض میں نافع ہے۔ قیامت کے دن پیشانی کی چمک ۔ قید سے رھائی۔ دوران سفر امن و حفاظت۔ بچھو مارنے کے لئے آزمودہ ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۶۴۱۳۸۳ ہیں۔

نقش یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۳۷۹۵ | ۲۱۳۷۹۷ | ۲۱۳۷۹۱ |
| ۲۱۳۷۹۰ | ۲۱۳۷۹۴ | ۲۱۳۷۹۹ |
| ۲۱۳۷۹۸ | ۲۱۳۷۹۲ | ۲۱۳۷۹۳ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

کسر ایک کی وجہ سے خانہ نمبر ۷ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے نوٹ کر لیں۔
طالع برج میزان، ساعت قمر میں چاندی پر اس نقش کو کندہ کریں۔ بخور میں صندل
استعمال کر لیں۔
اگر اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر پاس رکھا جائے تو دوران سفر امن
حفاظت رہتی ہے۔ اور قید سے تھوڑے عرصے میں رہائی مل جاتی ہے۔
جو بچہ رات کو ڈرتا ہو یہ نقش اس کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ خوف اور ڈر سے
محفوظ رہے گا۔
اگر اس سورۃ کو دوا یا تیل پر دم کر کے جذام کے مریض کو استعمال کروایا جائے تو یہ
مرض جلد ہی ٹھیک ہو جاتا ہے۔
بچے، بڑے یا عورت کو سوتے میں دانت پیسنے کی عادت ہو تو یوم تمور سے لا
تبصرون۔" آیت نمبر ۹ تا ۱۵ کو لکھ کر گلے میں ڈال دیں نہایت مجرب ہے۔
کوئی شخص اپنے کسی مردہ عزیز کو خواب میں دیکھنا چاہے تو اس سورۃ کی آیت نمبر ۱
" والذین آمنو سے کسب رھین" کو چاند کی ۱۵ کے بعد کسی بھی رات اول و آخر ۱۰۱ مرتبہ
درود شریف پڑھنے کے بعد ۲۱ مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر سو جائیں انشاء اللہ تین روز کے
عمل سے مراد پوری ہوگی۔

اس سورۃ کی آیات ۲۹ تا ۳۱ تذکر نما سے من المتربصین "کو ۹ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرلے اور پھر سلائی پانی میں تر کرکے آنکھوں میں لگائے خدا کے فضل سے آنکھوں کا درد سرخی اور تمام تکلیف دور ہو جائے گی۔

اگر اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کر لیا جائے اور اس پانی کو بچھو پر چھڑک دیا جائے تو بچھو فوراً مر جائے گا۔

جو کوئی اس سورۃ کو روزانہ فجر کی نماز کے بعد پڑھے گا قیامت کے دن اس کی پیشانی پر چمک ہوگی۔

اس سورہ کا مؤکل "رہمائیل" ہے اس کے تسخیر کے لئے بعد نماز عشاء "۶۴۹" مرتبہ شرائط جلالی کے ساتھ اس طرح پڑھیں۔ اجب یا رہمائیل بحق یا بر" عمل کی کل مدت تیس یوم ہے۔ جب مؤکل حاضر ہو تو اس سے معاہدہ کرلیں اور جائز کاموں میں مدد لیں۔

جو کچھ علم مجھے تھا اسے صفحہ قرطاس پر بکھیر دیا ہے امید ہے کہ اس سے پوری طرح استفادہ کریں گے اور اس فقیر کے حق میں بھی دعا کریں گے۔

نس رئی منورہ



## ٹھنڈا سایہ

ایک آدمی نے خواب میں دیکھا۔ کہ محشر بپا ہے۔ تمام دنیا دھوپ میں جل رہی ہے۔ لیکن ایک آدمی گھنے درخت کے سائے میں کھڑا ہے۔ اس سے کسی نے وجہ پوچھی۔ تو کہنے لگا کہ دنیا میں ایک دن ایک درویش دھوپ اور گرمی سے نڈھال جا رہا تھا۔ میں اسے اپنے ہاں لے گیا۔ اور انگور کی ٹھنڈی بیل کے نیچے سلا دیا۔ یہ اسی عمل کا پھل ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 53 - سورۃ النجم

خالق کائنات کے نازل کردہ قرآن کو اور فرامین کو خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہ تمام و کمال اپنی امت کے لوگوں تک پہنچا دیا ہے۔ اور آج تک انسانیت اس قرآنِ مقدس سے فیض یاب ہو رہی ہے۔ اس میں نیک لوگوں کے لئے کافی ہدایت موجود ہے۔ پس جو لوگ متقی ہیں وہی اللہ کے نزدیک محترم ہیں۔ پس اے لوگو اللہ کی اطاعت اور عبادت کرو تاکہ تم دین و دنیا میں سرخرو ہو سکو۔

قرآن مجید کی ۵۳ ویں سورۃ: سورہ النجم ہے اِس ماہ اس سورۃ کے اعمال اور خواص پیش خدمت ہیں۔

حدیث:۔ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دس نیکی کا ثواب دے گا۔

سورۃ النجم کے اہم خواص یہ ہیں:۔

"لوگوں پر غلبہ کے لئے۔ تمام مرادیں پوری ہوں۔ مجنون کا علاج۔ ضعف بصارت کے لئے مفید ہے۔ زوجین میں اتفاق بڑھانے کے لئے۔ اولاد نرینہ۔ نظر بد کا علاج۔ مکان سے آسیب جن، بھوت، پلید کو رفع کرنے۔ مرض مسان۔ عوت کے امراض رحم۔ سانپ سے محفوظ رہنے سفر میں حفاظت۔ اور تجارت میں برکت کے لئے مفید ہے۔"

اس سورہ کے اعداد ۱۱۴۳۳۷۴ ہیں۔

نقش یہ ہیں۔

| ۳۸۱۲۱ | ۳۸۱۲۷ | ۳۸۱۲۶ |
|---|---|---|
| ۳۸۱۲۹ | ۳۸۱۲۵ | ۳۸۱۲۰ |
| ۳۸۱۲۴ | ۳۸۱۲۲ | ۳۸۱۲۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

کسر ایک کی وجہ سے خانہ نمبر ۴ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا یہ یاد رکھیں۔ طالع برج ثور، ساعت قمر میں سفید کاغذ پر لکھیں۔ بخور میں لوبان روشن کریں اس نقش کے حامل شخص کا رعب مخلوق پر رہے گا اور وہ مغلوب ہوں گے۔ تمام دلی مرادیں پوری ہو جائیں گی۔ مسان کی مریضہ کے لئے گلے میں ڈالنا مفید ہے۔ جس دکان میں یہ نقش ہو گا وہاں سانپ نہیں آئے گا۔

اگر کسی مجنون شخص کا علاج کرنا ہو تو پہلے گیارہ روزے رکھیں اور ان روزوں کے درمیان جلالی شرائط کے ساتھ ۵۹۵۷ مرتبہ اسم الٰہیٰ "یانور" پڑھیں گیارھویں روز ۵۹۶۶ مرتبہ پڑھیں اسکے بعد بارھویں روز سورہ النجم کی آیات ۱ تا ۱۲ "والنجم اذا ھوی سے افتمرونہ علی مایری" تک سات ہزار مرتبہ پڑھ کر مجنوں شخص کے سر کو دھوئیں۔ یہ عمل سات روز کا ہے علاج مجرب ہے۔

آیات ۱۷۔ ۱۸ "مازاغ البصر و ماطغی O لقد رای من ایت ربہ الکبری O کو ۱۲۲۵ مرتبہ روزانہ پڑھ کر دم کرنے سے ضعف بصارت کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔ اخلاص شرط ہے کم از کم مدت ۱۹ روز ہے۔

زوجین میں محبت بڑھانے کے لئے بھی درج بالا آیات کو زعفران سے لکھ کر عطر لگا کر عورت اپنے پاس رکھے۔ نہایت مجرب ہے۔

اگر اولاد نرینہ کی خواہش ہو تو سورہ النجم کی آیات ۲۱-۲۲ " الکم الذکر وله الانثی ○ تلک اذا قسمة ضیزی ○ " کو پان پر لکھ کر حاملہ عورت کو ۴۳ روز تک کھلائیں مجرب ہے۔

نظر بد کے علاج کے لئے آیات ۲۳-۲۴ ان هی الا اسماء ... ام للانسان ماتمنی کو ۲۷ مرتبہ پڑھ کر لوبان پر دم کریں اور اس کی دھونی مریض کو دیں انشاء اللہ نظر بد کا اثر ختم ہو جائے گا۔

جس مکان میں آسیب، جن، بھوت، یا پلید ہوں تو اس مکان میں اس سورۃ کو تین مرتبہ پڑھ دیا جائے تو مکان سے یہ سب چیزیں دفع ہو جاتی ہیں۔

جس عورت کو رحم کے کسی بھی قسم کا مرض ہو تو اسے اس سورۃ مبارک کو زعفران سے لکھ کر پانی میں حل کر کے پلائیں انشاء اللہ تمام امراض ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائیں گے۔

اگر درج بالا نقش کو مشک سے لکھ کر پاس رکھا جائے تو سفر میں ہر قسم کے آفت سے خدا کے فضل سے محفوظ رہے۔

جو کاروباری لوگ اس نقش کو اپنے پاس اور اپنے کاروبار کے جگہ میں رکھتے ہیں ان کو تجارت میں بہت فائدہ ہوتا ہے۔ مجرب المجرب ہے۔

بلاشبہ یہ سورہ عرش اعلیٰ کے خزانوں میں سے ہے۔ جس کے قلب میں اس خزانہ کی گنجائش ہو وہ اس کو ضرور اپنے پاس رکھے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 54 - سورۃ القمر

بلاشبہ رب کائنات نے قرآن کو نصیحت حاصل کرنے کے لئے آسان کر دیا ہے ۔ پس جو لوگ نصیحت حاصل کرنے والے ہیں ان کو اس کتابِ حکیم میں چھوٹی بڑی ہر بات لکھی ہوئی مل جاتی ہے۔

قرآن مقدس کی ۵۴ ویں سورۃ ، سورۃ القمر ہے۔ اس سورۃ کے اعمال اور خواص کو پیش کیا جا رہا ہے۔

**حدیث:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ " جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا خدا تعالیٰ روز قیامت اس کے منہ کو چودھویں رات کے چاند کے مانند روشن کر دے گا۔

سورہ القمر کے اہم خواص یہ ہیں: ۔

" وجاہت حاصل کرنے ۔ دشمن پر فتح پانے۔ بارش ہونے ۔ پیشاب کا بند کھلنے۔ اور دشمن کو ہلاک کرنے کے لئے مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۴۵۰ ، ۲۰ ، ۱ ہیں۔

نقش یہ ہے: ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱۰۹ | ۳۰۱۰۸ | ۳۰۱۱۹ | ۳۰۱۱۴ |
| ۳۰۱۱۵ | ۳۰۱۱۸ | ۳۰۱۰۵ | ۳۰۱۱۲ |
| ۳۰۱۰۶ | ۳۰۱۱۱ | ۳۰۱۱۶ | ۳۰۱۱۷ |
| ۳۰۱۲۰ | ۳۰۱۱۳ | ۳۰۱۱۰ | ۳۰۱۰۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |

طالع سنبلہ، ساعت قمر میں چاندی پر کندہ کریں۔ بخور میں صندل روشن کریں۔
اس نقش کے حامل شخص کے وجاہت اور وقار میں اضافہ ہوگا۔ دشمن پر اس کو غلبہ حاصل ہوگا۔

اگر بارش نہ ہوتی ہو تو مطلوبہ شرائط کے ساتھ یا جب زہرہ و قمر میں نظر تثلیث یا تسدیس ہو یا برج سرطان کا ۵ واں درجہ طلوع ہو تو اِس سورۃ کی آیت ۱۱ "ففتحنا ابواب السمآء بمآء منھمر" کو کسی پاک ٹھیکری پر لکھ کر آنکھ بند کرکے اس طرح سے ڈالو کہ وہ جگہ نظر نہ آئے انشاء اللہ بے حساب بارش ہوگی۔

اگر کسی شخص کا پیشاب رک گیا ہو تو درج بالا آیت کو اس کے بائیں کان کے قریب پڑھ دو یا زعفران سے لکھ کر پلا دو یا پاس رکھنے کے لئے دو تو پیشاب کھل جائے گا۔

اگر پانی کی کمی کی وجہ سے فصل خراب ہو رہی ہو تو اس سورۃ کی ۱۲ ویں آیت "وفجرنا الارض عیونا فالتقی المآء علی امر قد قدر" کو لکھ کر اس جگہ دفن کر دیں یا پانی میں گھول کر چھڑکاؤ کر دیں تو زمین سیراب ہو جائے گی اور فصل بھی خراب نہ ہوگی۔

جب عطارد شرف یا اوج میں ہو تو اس سورہ کی ۱۷ ویں آیت و لقد یسرنا القران للذکر فھل من مدکر کو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے رکھ لیا جائے اور زعفران سے لکھ کر اسی پانی میں گھول لیا جائے یہ پانی ان لوگوں کے لئے نہایت مفید ہو گا جنکا حافظہ کزور ہو۔ مجربات میں سے ہے۔

اگر کسی سخت دشمن سے مقابلہ ہو اور فتح کی امید نہ ہو تو اول و آخر درود شریف پڑھنے کے بعد ایک مشت خاک پر اس سورۃ کی آیت ۴۵ "سیھزم الجمع ویولون الدبر" کو ۶۱۱ مرتبہ پڑھ کر دشمن کی طرف پھینک دیں اس کو لازمی شکست ہو جائے گی۔

اگر کسی دشمن کو ہلاک کرنا ہو تو منگل کے دن چھٹی ساعت میں جبکہ قمر و زحل میں نظر تربیع ہو تو کسی پرانے قبرستان میں جاکر "ذوقوا مس سقر" جزو آیت ۴۸ کو ۱۲۷۳ مرتبہ پڑھے اور یہ طلسم سیاہ کاغذ پر سرخ روشنائی سے لکھ کر گاڑ دے تو مقصد حاصل ہو گا۔ طلسم یہ ہے: "[illegible]" آگے دشمن کا نام معہ والدہ لکھ دے۔ بلاوجہ کرنے والا خود بھی عذاب الہیٰ سے بچ نہیں سکے گا۔

مؤکل اس سورہ کا "شفائیل" ہے۔ جو کوئی اس کو مسخر کرے گا تو یہ مؤکل اس کے بہت سے کام کر دے گا۔ اکثر امراض کے علاج میں رہنمائی کرے گا۔ ۱۴۵۱۷ مرتبہ منزل قمر سعود میں جب کہ زھرہ کی ساعت ہو تو پڑھ لے نہایت مجرب ہے۔

مزید اجازت لے لیں۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 55 ۔ سورۃ الرحمن

اللہ تعالیٰ نے قرآن نازل کیا تاکہ اس کے بندے اس سے اس پر ایمان لاکر اس کا علم حاصل کرکے اس پر عمل کرکے منتفع ہوسکیں۔ بلاشبہ پروردگار عالم کی ذات عظمت اور احسان والی ہے ۔ ہمیں اسی سے برکت و رحمت کا طالب ہونا چاہیئے۔

قرآن مجید کی ۵۵ ویں سورۃ ، سورۃ رحمن ہے۔ اس سورۃ کے خواص و اعمال ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث** :۔ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر گزار ہوگا۔

سورۃ رحمن کے اہم خواص یہ ہیں۔

" قرآن شریف حفظ ہونے، چیچک ، آشوب چشم، ورم اور بخار کے لئے مجرب ہے، درندہ ، آسیب ، جن وغیرہ سے نجات ملنے، دفعہ طماں، حافظہ کی زیادتی ، قضائے حاجات کے لئے۔ حوراء اور قصورہ سے ملنے کے لئے مراقبہ بھی نہایت اہم ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۲۱۴، ۲۱، ۱، ۱ ہیں۔

نقش یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳۰۵ | ۳۰۳۱۰ | ۳۰۲۹۹ | ۳۰۳۰۰ |
| ۳۰۳۰۳ | ۳۰۲۹۶ | ۳۰۳۰۹ | ۳۰۳۰۶ |
| ۳۰۳۰۸ | ۳۰۳۰۷ | ۳۰۳۰۲ | ۳۰۲۹۷ |
| ۳۰۲۹۸ | ۳۰۳۰۱ | ۳۰۳۰۴ | ۳۰۳۱۱ |

نقش کی چال یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

طالع ثور ، ساعت عطارد میں سبز رنگ کے کاغذ پر۔ بخور میں بادام کا چھلکا روشن کریں۔ اس نقش کا عامل شخص ہر قسم کی بلاؤں، حادثات، تباہیوں سے محفوظ و مامون رہے گا۔

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو تو اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۵ الرحمن سے بحسبان تک کو شرف عطارد یا اوج عطار میں زعفران سے لکھ کر پلایا جائے، تو حافظ قوی ہو گا۔

مرض طحال سے نجات کے لئے اس سورہ کی آیت ۲۰ بین ھمابرزخ لایبغین کو ۲۲ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلایا جائے تو یہ مرض ختم ہو جائے گا۔

آسیب جن اور درندوں سے حفاظت و نجات کے لئے اس سورۃ کی آیت ۳۵ یرسل تا تنصرون کو قمرو زحل کی تثلیث یا تسدیس میں لکھ کر پاس رکھ لیں۔ اگر کسی جگہ جن یا آسیب کا اثر ہو تو وہاں اس آیت کو لکھ کر پانی میں گھول کر پانی چھڑک دیا جائے تو اثر ختم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

اگر کسی کی آنکھوں میں درد ہو یا آشوب چشم کی شکایت ہو تو اس سورۃ کی آخری آیت تبرک اسم ۔ تا ۔ ذالکرام" کو زعفران سے لکھ کر آنکھوں کو دھویا جائے تو فائدہ ہو گا۔ مجرب ہے۔

قضائے حاجات کے لئے اسم الہیٰ ذوالجلال والاکرام" کو ظہر کی نماز کے بعد ۱۱۰۳ مرتبہ پڑھ لیا جائے تو ہر حاجت پوری ہوگی کسی بھی حاجت کے لئے عمل کی مدت پانچ یوم ہوگی۔

اگر کسی کو مرض چیچک لاحق ہو تو سورۃ رحمٰن کو پڑھنا شروع کریں۔ اور جب بھی فبایٔ آلاء ربکما تکذبان پر پہنچیں تو نیلے دھاگے پر ایک گرہ لگاتے جائیں اس طرح کل ۳۱ گرہ لگ جائے گا۔ وہ دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں چوتھے دن مرض ختم ہو جائے گا۔ مجربات میں سے ہے۔

اگر کوئی شخص اس سورۃ کی زکوٰۃ ادا کرنا چاہے تو سات دن تک متواتر روزہ رکھے اور مسجد میں معتکف ہو اور روزانہ ۱۷۳ مرتبہ اس سورۃ مبارکہ کو پڑھے۔ ساتویں روز ۱۷۹ مرتبہ پڑھ لے تو زکواۃ ادا ہو جائے گی۔ اب شرینی پر دم کرکے تمام احباب کو شرینی کھلا دیں۔ مداومت کے لئے روزانہ عشاء کے بعد ایک مرتبہ پڑھنا ہوگا۔

ایسی لڑکیاں جو بہت حسین نہ ہوں اور یہ خواہش ہو کہ ان کے حسن میں اضافہ ہو تو جمعرات کی رات سے جنت کی حوروں (جنت کی گول آنکھوں والی عورت) کا تصور کرکے مراقبہ کریں عمل کی مدت ۲۵ یوم ہے چہرے پر ایسی رونق آجائے گی کہ ہر کوئی دیکھ کر

حیران رہ جائے گا۔ (واضح رہے کہ حوراء کی جمع حور ہے جس کا ذکر سورہ رحمٰن میں اللہ نے کیا ہے۔) عمل کرنے سے پہلے نام مع والدہ لکھ کر اجازت ضرور لیں۔

ایسی لڑکیاں جن کی شادی کسی وجہ سے نہ ہوتی ہو وہ نوچندی جمعہ سے عشاء کے بعد جنت کی "قصورہ" (پردہ نشین عورت نیچے نگاہ والی عورت) کا تصور کرکے مراقبہ کریں۔ عمل کی مدت ۷۰ یوم ہے انشاء اللہ بہت اچھی جگہ شادی ہو جائے گی۔ (واضح رہے کہ قصورہ کی جمع قصرات ہے جس کا ذکر اس سورہ میں اللہ تعالیٰ نے کیا ہے۔) عمل کرنے سے پہلے جوابی لفافہ بھیج کر اجازت ضرور لیں۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 56 - سورۃ الواقعہ

جب قیامت قائم ہوگی تو کل انسانوں کو تین گروھوں میں تقسیم کیا جائے گا۔ پہلے گروہ میں خواص مومنین ہوں گے۔ دوسرے گروپ میں عوام مومنین اور تیسرے گروپ میں کفار لوگ ہوں گے۔ جو خواص مومنین ہوں گے ان کا درجہ نہایت اعلیٰ اور انکا شمار مقربین میں ہوگا۔ پس اس مقام پر پہنچنے کے لئے آپس میں کثرت سے ایک دوسرے کو سلام کرتے رہیں۔ اور اپنے رب کی تسبیح بیان کیا کریں۔

قرآن مکرم کی ۵۶ ویں سورۃ، سورۃ الواقعہ ہے۔ اس سورۃ کے اعمال و خواص کو قارئین کے لئے پیش کیا جا رہا ہے۔

**حدیث:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا اس کو ہرگز فاقہ نہ ہوگا۔ اور جو شب جمعہ کو پڑھے گا ہرگز درویش نہ ہوگا۔

سورۃ الواقعہ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

فاقہ نہ ہو ۔ بچہ باآسانی تولد ہو ۔ عسرالبول کے لئے مفید ہے۔ درد سر کا علاج۔ بھوک پیاس دفع کرنا۔ برائے حاجت۔ بارش ہونے کے لئے۔ مرض استسقاء کے لئے۔ حفاظت باغ کے لئے نہایت مجرب ہے۔

اس سورہ کے اعداد ۱۰۲۹۶۵ ہیں۔

نقش یہ ہیں:۔

| ۷۴۱ | ۲۵۷۴۴ | ۲۵۷۴۷ | ۲۵۷۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۷۴۶ | ۲۵۷۳۴ | ۲۵۷۴۰ | ۲۵۷۴۵ |
| ۷۳۵ | ۲۵۷۴۹ | ۲۵۷۴۲ | ۲۵۷۳۹ |
| ۷۴۳ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۳۶ | ۲۵۷۴۸ |

نقش کی چال یہ ہے:۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

کسر ۳ کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ نوٹ کر لیں۔
طالع اسد ، ساعت عطارد میں سبز رنگ کے کاغذ پر لکھیں ۔ بخور میں بادام
روشن کریں۔

جو شخص اس سورۃ کو روزانہ عشاء کی نماز کے بعد کم از کم پانچ مرتبہ پڑھے گا
فضل سے کبھی فاقہ نہیں ہو گا۔

اگر بارش نہ ہوتی ہو تو اس سورۃ کو پانچ مرتبہ روزانہ پڑھنے سے خدا کے
بارش خوب ہونے لگتی ہے ۔ نہایت مجرب ہے۔

جو شخص مرض استسقاء ( یعنی بدن کے نسائج میں پانی بھر جانے کو استقا کہتے
عارضہ جگر اور گردہ کے امراض میں لاحق ہوتا ہے۔ یہ مرض کیلشیئم فاسفیٹ،
کلورائڈ اور آب خون میں کمی کے باعث ہوتا ہے ۔ پانی اور البیومن بدن میں
استسقاء پیدا کر دیتے ہیں۔) میں مبتلا ہو تو اس سورۃ کو تلاوت کر کے پانی پر دم
سات روز پلائیں اور نقش گلے میں ڈالیں تو بحکم خدا شفاء ہو گی۔

درج بالا نقش کو اگر تمام شرائط کے ساتھ لکھ کر باغ میں کسی بھی درخت پر باندھ دیا جائے تو وہ باغ آفت ارضی و سماوی سے محفوظ رہے گا۔
اس نقش کو لکھ کر عورت کو باندھ دیا جائے تو بچہ آسانی سے پیدا ہو جائے گا۔ نہایت مجرب ہے۔

صبح و شام اس سورۃ کی تلاوت سے بھوک اور پیاس کی حاجت ختم ہو جاتی ہے۔ بشرطیکہ آدمی توکل کرنے والا ہو۔
کوئی بھی حاجت ہو بالخصوص رزق کی حاجت ہو تو اس سورۃ کو اول و آخر ۵،۵ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ۴۱ مرتبہ ایک نشست میں پڑھے اور نقش لکھ کر پاس رکھے تو اس کی حاجت غیب سے پوری ہو جائے گی۔
اگر کوئی شخص عسرالبول کا مریض ہو یا اس کے گردے میں پتھری ہو تو اس سورۃ کی آیت ۵ اور ٦ وبست الجبال بساً O فکانت هبآء منبثا O تک کو لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں۔ عمل کی مدت ۴۱ یوم ہے۔ انشاء اللہ شفاء یاب ہو گا۔
اس سورۃ کا مؤکل عبکائیل" ہے جلالی شرائط کے ساتھ روزانہ ۱۰۲۲ مرتبہ پڑھیں عمل کی مدت چودہ یوم ہے۔ مؤکل مسخر ہو جائے گا۔ مزید اجازت لے لیں تو بہتر ہے۔

فسبح باسم ربک العظیم



## حکایتِ کوشیار

(ابوالحسن کوشیار۔ ایران کا ایک منجم جو بوعلی سینا کا استاد تھا۔)

کوشیار کے پاس ایک ایسا طالب العلم گیا جو علمِ نجوم میں درک کم اور غرور زیادہ رکھتا تھا۔ مدتوں حلقۂ درس میں شامل رہا۔ لیکن فیض نہ پا سکا۔ جب وہاں سے چلنے لگا تو استاد نے فرمایا:
تم اپنے آپ کو بڑا عقل مند سمجھتے تھے۔ اس لیے محروم رہے۔ کر






# 57 - سورۃ الحدید

بے شک اللہ تعالیٰ کی ذات ہی قابل تعریف ہے اور وہی حکمت ہے حیات و ممات کا اختیار بھی صرف اور صرف اسی کو ہے ۔ وہی ظاہر بھی ہے اور وہی مخفی بھی ہے اور ہر چیز کا علم اسی کو ہے۔

قرآن مجید کی ۵۷ ویں سورۃ، سورۃ الحدید ہے ۔ اب آپ اس کے خواص اور اعمال کو ذیل سے ملاحظہ فرمائیں اور ان سے استفادہ حاصل کریں۔

حدیث:۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے آتش سے نڈر ہوگا۔ جو تین مرتبہ پڑھے گا اس کے کاموں میں کشادگی ہوگی۔ سورۃ الحدید کے اہم خواص یہ ہیں۔

" وسوسہ سے نجات ملتی ہے ، حفاظت کے لئے، بخار اور ورم کے لئے، مرض مرگی کے علاج کے لئے ، گم شدہ کا پتہ لگانے کے لئے ، شہادت کی موت نصیب ہو ۔ ہر مرض کا شافی علاج ہے گونگا پن دور ہوتا ہے سوتے وقت کا ڈر ختم ہو جاتا ہے بچے کی شرارت دور کرنا ہارے ہوئے مقدمہ میں کامیابی کے لئے مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۹۸۹۲۴ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

| ۶۶۳۰۷ | ۶۶۳۱۲ | ۶۶۳۰۵ |
|---|---|---|
| ۶۶۳۰۶ | ۶۶۳۰۸ | ۶۶۳۱۰ |
| ۶۶۳۱۱ | ۶۶۳۰۴ | ۶۶۳۰۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

جب طالع برج حوت ہو اس وقت ساعت مریخ میں اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر رکھ لیں بخورات میں قسط اور رائی کو روشن کریں۔

اس سورۃ کی ابتدائی چھ آیات " سبح للہ سے بذات الصدور " تک کو ۲۱ روز تک ۳۳۳ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے مرگی والے کو پلائیں شفا ہوگی رات کو اتنی مرتبہ پڑھ کر سو جائیں تو گم شدہ کا پتہ چل جائے گا۔ اگر مر گیا تو اس کی موت شہادت کی ہوگی۔ ہر مریض شفا یاب ہوگا۔ اگر کوئی گونگا بچہ ہوگا تو اس کو پڑھ کر اس کو ۱۲ روز تک پلائیں تو وہ بولنے لگے گا نہایت مجرب ہے۔

اگر کوئی بچہ سوتے میں ڈرتا ہو اس نقش کو لکھ کر اس کے تکیئے کے نیچے رکھ دیں یا گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ کبھی نہیں ڈرے گا۔

کوئی شخص وسوسہ سے نجات چاہتا ہو تو اس سورۃ کی آیات ۳ " ھوالاول تا علیم " تک کو کثرت سے روزانہ پڑھے ہر قسم کے وسوسوں سے نجات پا جائے گا۔

جو بچہ شریر ہو اور اس کی شرارت دور کرنا مقصود ہو تو اس سورۃ کی آیت ۱۶ کے اس جز " الم یان للذین سے ۔ " وما نزل من الحق " تک کو جمعہ کے روز سات مرتبہ بسم اللہ لکھ کر گھول کر پلائیں اس کے بعد سات روز لگا تار یہ عمل کریں بچے کی شرارت دور ہو جائے گی۔ اور اس میں عمدہ صلاحیتیں پیدا ہوں گی۔

اگر کسی شخص کا مقدمہ کمزور ہو یا وہ بار رہا ہو تو اس سورۃ کو ۳۳۳ مرتبہ ۹ دن لگا
پڑھے اور نقش لکھ کر پاس رکھے تو ہارا ہوا مقدمہ جیت جائے گا۔

اس نقش کو لکھ کر پاس رکھنے والا تیر و تیغ اور ہر قسم کے حادثات سے محفوظ رہے
انشاء اللہ تعالیٰ۔ اس سورۃ کو ایک ہفتے تک روزانہ ۹ مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کیا جا
تو بخار اور ورم کی شکایت ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی۔

اس سورۃ میں دو اسم کا اللہ تعالیٰ نے خصوصیت سے ذکر کیا ہے وہ یہ ہیں۔ " الظ
الباطن" جو کوئی روزانہ ان اسماء کو ۱۱۶۸ مرتبہ اشراق کے وقت پڑھے گا تو قلب
نورانیت پیدا ہوگی۔ اور انسان خدا کا دیدار کرے گا۔ قلب میں اُنس و الفت پیدا ہو
تمام حاجات پوری ہو جائیں گی۔

واللہ ذو الفضل العظیم



## باعث ننگ

بسطام کا ایک آتش پرست حضرت بایزید بسطامی (875ء) کی خدمت
اکثر جاتا اور ان کے مواعظ سنا کرتا تھا۔ ایک دن کسی نے اس سے کہا کہ تم اسلا
کیوں نہیں لاتے کہنے لگا اگر اسلام وہ ہے جو بایزید میں پایا جاتا ہے تو میں اس
طاقت نہیں رکھتا اور اگر وہ ہے جس کا نمونہ تم ہو تو یہ میرے لئے باعث ننگ ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

خواص و اعمال سورۃ

# 58 - سورۃ المجادلہ

فی الحقیقت آداب بشریت ، انسانی ہمدردی اور اسلامی اخوت و مروت کا تقاضا ہے کہ اپنے سے افضل لوگوں کی عزت و احترام کیا جائے ۔ اسی طرح بزرگوں کے سامنے کثرتِ سوال اور فضول باتیں نہ کی جائیں ۔ کہ اس سے ان کا مزاج پریشان ہوتا ہے اور یہ صورت احترامِ بزرگی کے بھی خلاف ہے۔

قرآن کریم کی ۵۸ ویں سورۃ مجادلہ کے خواص اور اعمال قارئین کے لئے درج کیے جا رہے ہیں۔

**حدیث:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائے جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا روز قیامت عصمتِ خدا میں ہوگا۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

"مریض کو نیند آنے ، بخار سے دفیعہ ، غلہ کی حفاظت ، شوہر کی زباندرازی بند کرانے حاجت پوری ہونے، ناجائز تعلق ختم کرنے، نفاق دور کرنے کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۲۳۷ ، ۳۴ ہیں
نقش یہ ہیں:۔

| ۱۱۴۱۶ | ۱۱۴۰۸ | ۱۱۴۱۳ |
|---|---|---|
| ۱۱۴۱۰ | ۱۱۴۱۲ | ۱۱۴۱۵ |
| ۱۱۴۱۱ | ۱۱۴۱۷ | ۱۱۴۰۹ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

**نوٹ:۔** کسر اکی وجہ سے خانہ ہفتم میں ایک عدد کا اضافہ کیا گیا ہے:۔

○ اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع حمل کا ہو۔ ساعت زحل کی ہو۔ سیسہ کی تختی پر لکھیں۔ اور بخور میں میعہ سائلہ روشن کریں۔

○ اگر مریض کو نیند نہ آنے کی شکایت ہو تو اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلا دیں۔ نیند اور سکون کے لئے مجرب ہے۔

○ اس نقش کو لکھ کر غلہ کے مقام پر رکھ دیا جائے تو غلہ محفوظ رہے گا۔

○ اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالنے سے بخار کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔

○ اس سورۃ کی آیت نمبر ا قد سمع اللہ تا۔ سمیع بصیر ○ کو اگر کوئی عورت ۱۱ سو مرتبہ ۱۱ روز تک پڑھ کر پانی پر دم کرکے شوہر کو پلائے تو اس کی زبان درازی، گالیاں بکنے کی عادت وغیرہ ختم ہو جائے گی۔

○ اگر کوئی شخص ناجائز عورت سے تعلق رکھتا ہو تو اس کی اس عادت کو چھڑانے کے لئے اس سورۃ کی آیت ۲۲ کے جزو "لاتجد قوماً یومنون - تا واید هم بروح منه - تک کو روزانہ سو مرتبہ پڑھ کر کسی چیز پر دم کرکے کھلا پلا دیں سات روز کا مسلسل عمل ہے انشاء اللہ اسے اس مصیبت سے نجات مل جائے گی۔ مجرب ہے۔

○ حامل نقش اگر روزانہ فجر کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے تو اس کی ہر حاجت پوری ہو جائے گی۔

○ اگر کسی کے اندر نفاق کا مادہ موجود ہو اور اس دور کروانا ہو تو چاہئے کہ روزانہ رات کو ایک مرتبہ پوری سورۃ مجادلہ پڑھ کر دعا کر کے سوئے اس عادت سے جان چھوٹ جائے گی۔

○ اس سورۃ کا مؤکل "شمجائیل" ہے شرائط جلالی کے ساتھ روزانہ ۶۹۵، ۱۰ مرتبہ پڑھیں اور گیارہویں روز ۷۱۵، ۱۰ مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ اس مؤکل سے آپ خفیہ امور میں رہنمائی حاصل کرسکتے ہیں۔ مؤکل خود سامنے حاضر ہوگا۔ دوران عمل مؤکل ہر طرح سے ڈرانے کی کوشش کرے گا۔ لہٰذا صرف مضبوط ارادوں کے مالک حضرات ہی اسے کریں۔

کرنے سے پہلے مجھے اطلاع کریں۔

والذین اوتوا العلم درجت



## ذوالنونؒ اور خشک سالی

کہتے ہیں۔ کہ ایک سال مصر میں مہینوں بوند نہ ٹپکی۔ اور دنیا مبتلائے مصیبت ہوگئی۔ جب یہ خبر ذوالنون کو ملی تو وہ فوراً مدین کی طرف بھاگ گیا۔ اور جھٹ بارش ہوگئی۔ کسی نے اس کی وجہ پوچھی۔ تو ذوالنون نے کہا۔ کہ بعض اوقات اچھوں کا رزق بروں کی وجہ سے بند ہو جاتا ہے۔ مجھے اس شہر میں اپنے سوا کوئی برا انسان نظر نہ آتا تھا۔ سو میں باہر آگیا تاکہ وہ لوگ میری وجہ سے مبتلائے مصیبت نہ رہیں۔






# 59 - سورۃ الحشر

آسمانوں اور زمین کی تمام مخلوقات زبان حال و قال سے اللہ تعالیٰ کی تسبیح بیان کرتی ہیں۔ جو زبردست حکمت والا ہے پس ہم پر بھی لازم ہے کہ ہم اپنے شفیق و رحیم رب کی پاکی بیان کرتے رہیں۔

کلام اللہ کی ۵۹ ویں سورۃ حشر کے خواص اور اعمال ہم ذیل میں اپنے قارئین کے لئے تفصیل سے درج کر رہے ہیں۔

**حدیث:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے جملہ مخلوقات اس پر رحمت بھیجیں اور آمرزش چاہیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

"فالج زدہ کا علاج۔ اعضاء کا درد، شہادت نصیب ہونے۔ ذہانت میں اضافہ - یرقان کا علاج۔ مراد پوری ہونے کے لئے اکسیر اعظم ہے۔"

اس سورہ کے اعداد ۱،۳۳،۴۶۱ ہیں۔

| ۳۳۳۵۷ | ۳۳۳۷۱ | ۳۳۳۶۸ | ۳۳۳۶۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۶۹ | ۳۳۳۶۴ | ۳۳۳۵۸ | ۳۳۳۷۰ |
| ۳۳۳۶۳ | ۳۳۳۶۶ | ۳۳۳۷۳ | ۳۳۳۵۹ |
| ۳۳۳۷۲ | ۳۳۳۶۰ | ۳۳۳۶۲ | ۳۳۳۶۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

**نوٹ:۔** کسر ۳ کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع قوس کا ہو ساعت مشتری کی ہو۔ ہرن کی جھلی پر لکھیں اور بخور میں حب الغار استعمال کریں۔

○ اگر جسم کے کسی عضو میں درد ہو تو اس سورۃ کو پڑھ کر دم کر دیں فوری آرام آجائے گا۔

○ ذھانت میں اضافہ :۔ کے لئے اس نقش کو لکھ کر پلانا نہایت مجرب ہے لیکن مسلسل ۱۴روز پلائیں۔

○ جو شخص روزانہ رات کو سوتے وقت یہ سورۃ پڑھے گا اس کو شہادت کی موت نصیب ہوگی۔

○ یرقان کے مریض کو اس سورت کی پہلی آیت " سبح لله مافی السموات و مافی الارض" وھوا العزیز الحکیم ہ کو ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلانا نہایت مجرب ہے لیکن مسلسل ۳ روز پلائیں۔

○ اس سورۃ کی آیات ۲۱ - ۲۴ وَاَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ سے يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۲۴﴾ کو نوے مرتبہ پڑھ کر زیتون کے تیل پر دم کر لیا جائے اور فالج زدہ یا جذامی مریضوں کو مالش کرنے کے لئے دیا جائے تو انشاء اللہ افاقہ ہوگا علاج کی کل مدت ۳ ماہ ہے۔

○ اگر کوئی شخص روزہ رکھتے ہوئے روزانہ اس سورۃ کو ۳۱۶ مرتبہ پڑھے اور گیارہویں روز ۳۲۱ مرتبہ پڑھے تو اس سورۃ کی زکوۃ ادا ہو جائے گی اور اس کے بعد یہ صفت پیدا ہو جائے گی کہ جس حاجت یا مراد کے لئے دعا کریں گے وہ دعا فوراً قبول ہوگی۔ دیگر شرائط کی پابندی بھی ضروری ہوگی۔

○ اس سورۃ کا مؤکل ۔ غبشلائیل ۔" ہے۔ شرائط جلالی کے ساتھ اس عمل کو مسلسل ۱۲۱ روز تک روزانہ ۶۶۳،۱۴ مرتبہ پڑھیں ۱۲۱ ویں روز ۶۶۴،۱۴ مرتبہ پڑھ لیں تو مؤکل خود حاضر ہوگا اور ہر حکم بجا لائے گا چونکہ عمل جلالی ہے ۔ لہذا کرنے والے حضرات پہلے تحریری اجازت لے لیں پھر کریں۔ تاکہ انکی نگرانی ہو سکے۔

ومن یوق شح نفسہ فاولیک ھم المفلحون ہ



## چیل اور گدھ

ایک گدھ نے چیل سے کہا۔ کہ میری نظر اتنی تیز ہے کہ زمین پر رینگتی ہوئی ایک چیونٹی تک مجھے نظر آجاتی ہے۔ وہ دیکھو بیابان میں ایک دانہ پڑا ہے۔ جو مجھے یہاں سے نظر آرہا ہے۔ یہ کہہ کر گدھ دانے کی طرف جھپٹی اور دام میں پھنس کر رہ گئی۔

شنیدم کہ می گفت و گردن بہ بند
نہ باشد حذر با قدر سود مند

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 60 - سورۃ الممتحنہ

اللہ تعالیٰ کو ہمارے تمام اعمال اور تمام چیزوں کا بخوبی علم ہے۔ تو پھر کیوں نہ ہم صرف اور صرف اس کے احکام پر عمل کریں اور اس کی خوشنودی کے لئے بکثرت توبہ و استغفار کریں۔

نور مبین کی ۶۰ ویں سورۃ الممتحنہ کے خواص اور اعمال ہم ذیل میں رقم کر رہے ہیں۔ تاکہ آپ ان سے استفادہ کر سکیں۔

حدیث:- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا تو بروز قیامت جملہ گورندگان اس کی شفاعت چاہیں گے۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:-

"کفار پر غالب آنے کے لئے ۔ حرام کار اور ناشائستہ کاموں سے بچنے کے لئے۔ نفس کی شرارتوں سے حفاظت کے لئے، دفع طحال خلع لینے کے لئے۔ دشمن کا خوف زائل کرنے کے لئے شیطانی وسوسے سے حفاظت، بدزبان کی زبان بندی۔ وغیرہ کے لئے مفید ہے"۔

اس سورۃ کے اعداد ۱۰۱۳۵۰ ہیں نقش یہ ہیں:-

| ۳۳۷۸۰ | ۳۳۷۸۶ | ۲۳۷۸۴ |
|---|---|---|
| ۳۳۷۸۸ | ۳۳۷۸۳ | ۳۳۷۷۹ |
| ۳۳۷۸۲ | ۳۳۷۸۱ | ۳۳۷۸۷ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

نوٹ:۔ کسر اکی وجہ سے خانہ ہفتم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا ہے۔

○ اس نقش کو اس وقت جب طالع جدی ہو ساعت شمس ہو۔ سونے کی تختی پر لکھیں تو زیادہ بہتر ہوگا۔ بخور میں مشک یا زعفران استعمال کریں۔

○ اس سورۃ کو اپنے پاس لکھ کر رکھیں اور روزانہ فجر کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کی تلاوت بھی کرلیں تو کفار پر ہمیشہ غالب رہیں گے۔

○ جو شخص اس نقش کو اپنے پاس رکھے اور روزانہ فجر و مغرب کے بعد ایک ایک مرتبہ اس سورۃ کو دل سے پڑھ کر دعا کرے تو حرام کاموں اور ناشائستہ کاموں سے محفوظ رہے گا۔

○ جو شخص روزانہ فجر، مغرب اور عشاء میں یہ سورۃ پڑھے گا وہ نفس کی شرارتوں سے ہمیشہ بچتا رہے گا۔

○ اگر کسی شخص کو مرض طحال لاحق ہو گیا ہو تو روزانہ اس نقش کو لکھے اور پانی میں حل کر کے ۳ مرتبہ اس سورۃ کو دم کر کے پانی پلادے ۳ دن میں طحال ٹھیک ہو جائے گا مجرب المجرب ہے۔

○ اگر کوئی عورت اپنے شوہر سے تنگ ہو اور خلع لینا چاہتی ہو تو اس سورۃ کو تمام

شرائط کے ساتھ لکھ کر پاس رکھے اور گیارہ روز تک روزانہ گیارہ مرتبہ اس سورۃ کو فجر کے بعد پڑھے انشاء اللہ خلع مل جائے گا۔

○ جو شخص روزانہ اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھے گا اور نقش پاس رکھے گا اس کے دل سے دشمن کا خوف نکل جائے گا۔

○ اگر اس سورۃ کو روزانہ فجر کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لے تو شیطان کے وسوسے سے ہر وقت محفوظ رہے گا۔

○ جس گھر میں یہ نقش ہو گا وہاں شیطان کبھی نہیں آئے گا۔

○ اگر کوئی عورت بد زبان ہو تو اس کی زبان بندی کے لئے یہ نقش لکھ کر نیچے "بستم زبان فلاں بنت فلاں بحق فلاں بن فلاں" لکھ دیں اور کسی جگہ دفن کر دیں اور اس سورۃ کو لکھ کر پانی میں حل کر کے اس عورت کو پانی پلا دیں زبان بند ہو جائے گی۔

○ اس سورۃ کا مؤکل "غیجائیل" ہے ۱۰۱۸ مرتبہ دس دن تک شرائط جمالی کے ساتھ پڑھ لیں تو مسخر ہو گا اور امراض روحانی کے سلسلے میں مدد کرے گا۔

واللہ علیم حکیم



## بارِ شکم

میں چند درویشوں کے ساتھ ایک باغ میں گیا۔ ہم میں سے ایک بہت بڑا پیٹو تھا۔ جو ہر وقت کچھ نہ کچھ کھاتا رہتا تھا۔ وہاں پہنچتے ہی وہ ایک درخت پہ چڑھ گیا۔ اور لگا تنورِ شکم بھرنے۔ کچھ وقت کے بعد وہ پیٹ کے بوجھ کو سنبھال نہ سکا۔ دھڑام سے نیچے آن پڑا۔ اور اس کی گردن ٹوٹ گئی۔

برو اندرونے بدست آر پاک
شکم پر نخواہد شد الا بخاک

بسم اللہ الرحمن الرحیم




# 61 - سورۃ الصف

اہل ایمان کبھی ایسی بات نہیں کرتے جن پر خود ان کا عمل نہ ہو۔ کیونکہ اللہ کو یہ بات پسند نہیں ۔ اور جو لوگ دین حق پر قائم رہتے ہیں اللہ ان کے گناہ بخش دیتا ہے اور ان کی تمنا بھی پوری کر دیتا ہے۔

فرقان حمید کی ۶۱ ویں سورۃ الصف کے روحانی خواص و اعمال ہم ذیل میں آپ کے لئے درج کر رہے ہیں ان سے استفادہ کریں۔

**حدیث:۔** خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے گا کل مطیع دنیا میں اس کے رفیق ہوں اور اس کی شفاعت چاہئیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" آفتوں سے حفاظت راہزنوں سے حفاظت اولاد کی فرمانبرداری، مقبول خلائق ہونے، دشمن کی زبان بندی خفاظت آبرو، حافظے کی زیادتی ، قلب کے روشن ہونے اور روحانی صلاحیتیں اجاگر کرنے کے لئے بھی مفید ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۵۹۰۶۰ ہیں۔

نقش یہ ہیں:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۶۸۶ | ۱۹۶۹۱ | ۱۹۶۸۳ |
| ۱۹۶۸۴ | ۱۹۶۸۷ | ۱۹۶۸۹ |
| ۱۹۶۹۰ | ۱۹۶۸۲ | ۱۹۶۸۸ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

**نوٹ:۔** کسر ۲ کی وجہ سے خانہ چہارم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا ہے۔

اس نقش کو اس وقت لکھیں جب طالع عقرب میں ہو ساعت قمر ہو ۔ سفید کاغذ پر لکھیں تو زیادہ بہتر ہو گا۔ بخور میں صندل روشن کریں۔

○ حامل نقش ہر قسم کی آفتوں سے محفوظ و مامون رہے گا ۔

○ یہ نقش جس کے پاس ہو گا راہزن اور ڈاکو اس کا کچھ نہ بگاڑ سکیں گے۔

○ اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے تو بچہ ہمیشہ فرمانبردار رہے گا۔

○ جو شخص اس نقش کو پاس رکھے گا اور روزانہ ظہر یا مغرب کے بعد ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے گا اور وہ خلائق میں مقبول ہو گا۔

○ دشمن کی زبان بندی کے لئے اس سورۃ کی آیت ۱ تا ۳ " سبح للہ سے مالاتفعلون " تک کو کوری ٹھیکری پر لکھ کر کسی پرائے کنوئیں یا قبر میں ڈال دیں تو دشمن کی زبان ہمیشہ بند رہے گی۔

○ اس سورۃ کی آیات ۸ ۔ ۹ " یریدون لیطفو تا کرہ المشرکون " تک کو ۱۷ دن تک ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو دشمن ذلیل و ہلاک ہو گا۔ اور عزت و آبرو محفوظ ہو گی۔ ساتھ میں نقش پاس رکھیں۔

○ حافظے کی زیادتی کے لئے اس سورۃ کو ایک مرتبہ لکھ کر رکھ لیں اور پھر روزانہ ایک نقش لکھیں اور پانی میں حل کر کے ۱۷ دن تک پلائیں۔ مجرب ہے۔

○ جو شخص بلا ناغہ ۴۱ روز تک ظہر کی نماز کے کامل یکسوئی سے اس سورۃ کو ۲ مرتبہ پڑھے گا تو اس کا قلب روشن ہو جائے گا۔

○ اگر اس سورۃ کو روزانہ فجر، ظہر اور مغرب کے بعد ۲ - ۲ مرتبہ شرائط جمالی کے ساتھ پڑھا جائے تو ۴۱ دن میں روحانی صلاحیتیں اجاگر ہو جائیں گی اور حجابات اٹھ جائیں گے زمان و مکان کی قید سے۔انسان آزاد ہو جاتا ہے اور اس عظیم کائنات کے ذرے ذرے کو چشم باطن سے دیکھتا ہے۔ بلا اجازت ہرگز نہ کریں۔

○ اس سورۃ کا مؤکل " ثمؤائیل " ہے ۳ لاکھ ۵۵ ہزار - ۲ سو ۱۶ مرتبہ اکتالیس دن میں پڑھ لیا جائے تو زکوٰۃ ادا ہو جائے گی ۔ شرائط جلالی ہیں۔ مؤکل مسخر ہو جائے گا اور دشمنوں سے نمٹنے اور روحانی مدارج طے کرنے میں بہت مشورے دے گا۔ اور پوری پوری مدد بھی کرے گا ۔ بلا اجازت اس کی تسخیر کی بھی کوشش نہ کریں۔



## سُود خور

ایک سود خور زینے سے گرا۔ اور ہلاک ہوگیا۔ رات کو بیٹے کے خواب میں آیا۔ بیٹے نے حال پُوچھا۔ تو جواب دیا۔

بگفت اے پسر قصہ یرمن مخواں
بدوزخ در افتادم از نردیاں

کہ اے بیٹے ! حال کیا پوچھتے ہو۔ زینے سے سیدھا جہنم میں آ گرا ہوں۔



خواص و اعمال سورۃ

# 62 - سورۃ الجمعہ

جو کچھ اس کائنات میں ہے ان میں سے ہر ہر چیز قالاً اور حالاً خدائے ملک القدوس کی تسبیح کر رہی ہے کہ بے شک وہ زبر دست حکمت والا ہے یہ رب کائنات کا ہم پر فضل ہے کہ اس نے ہمیں مسلمان بنایا عقل دیا علم دیا اور کائنات کی سب سے عظیم کتاب قرآن حکیم دیا ہے۔ پس ہم پر لازم ہے کہ ہم اس لازوال کتاب کے علم کے ذریعے نفع حاصل کریں اور یہ نفع جب ہی ملے گا جب ہم اس کتاب پر عمل بھی کریں گے۔

کتاب الحکیم کی ۶۲ ویں سورۃ الجمعہ کے خواص اور اعمال روحانی کو ہم ذیل میں رقم کر رہے ہیں امید ہے کہ آپ ان سے بھرپور طریقے سے فائدہ اٹھائیں گے۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں تجارت میں برکت کے لئے، وسوسہ شیاطین سے بچنے کے لئے، حفاظت کے لئے، مرگی و جنون کے علاج، مزاج میں پابندی کے لئے، ترقی رزق کے لئے اور زوجین میں موافقت کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعدا ۶۱۵۲۵ ہیں۔

نقش یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۱۲۳ | ۱۶۱۳۷ | ۱۶۱۳۴ | ۱۶۱۳۱ |
| ۱۶۱۳۵ | ۱۶۱۳۰ | ۱۶۱۲۴ | ۱۶۱۳۶ |
| ۱۶۱۲۹ | ۱۶۱۳۲ | ۱۶۱۳۹ | ۱۶۱۲۵ |
| ۱۶۱۳۸ | ۱۶۱۲۶ | ۱۶۱۲۸ | ۱۶۱۳۳ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

**نوٹ:۔** کسر تین کی وجہ سے خانہ پنجم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ اس نقش کو چاندی پر اس وقت لکھیں جب طالع حمل ہو اور ساعت عطارد کی ہو بخور میں چنبیلی کی جڑ استعمال کریں۔

○ اس نقش کو لکھ کر دکان میں یا دفتر میں لگا دیا جائے اور اس سورۃ کی تلاوت بھی کی جائے تو اللہ تعالیٰ تجارت میں بے پناہ اضافہ کر دیگا۔

○ وسوسہ شیاطین سے بچنے کے لئے ۳ ہفتے تک مسلسل عشاء کے بعد سمجھ سمجھ کر اس سورۃ کو پڑھیں مجرب ہے۔

○ اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۴ یسبح للہ سے ذوالفضل العظیم ہ تک کو لکھ کر مرگی اور جنون کے مریض کے گلے میں ڈال دیں اور ۴۰ (چالیس) روز تک پلانے کے لئے بھی دیں ہمیشہ کے لئے حکم ربی سے ان امراض سے نجات مل جائے گی۔

○ ہر نئے چاند کے ابتدائی ۳ دنوں تک جو شخص اس سورۃ کی آیت ۱۰ کو پڑھے گا وہ اپنے رزق میں ترقی کو محسوس کریگا۔ یعنی اس کے رزق میں بے اندازہ اضافہ ہو جائے گا۔

○ اگر کوئی شخص غیر مستقل مزاج ہو اور کوئی کام پابندی سے نہ کرتا ہو تو چاہئے کہ روزانہ بعد نماز عصر ۱۱۳ مرتبہ اس سورۃ کی آیت ۱۱ " واذا راو اتجارۃ سے واللہ خیر الرزقین ہ کو پڑھنا مجرب ہے۔ تقریباً ۱۲۱ دن تک مسلسل یہ عمل کریں۔

○ اگر میاں بیوی ہمیشہ لڑتے جھگڑتے رہتے ہوں یا ان کے مزاجوں میں کسی طرح موافقت نہ ہو تو اس سورۃ کے درج بالا نقش کو شرائط کے ساتھ لکھ کر پلانے کے لئے اور پاس رکھنے کے لئے دیں محبت و الفت پیدا ہو جائے گی۔

O اس سورۃ کا مؤکل "جیخائیل" ہے شرائط جمالی کے ساتھ اس مؤکل کی تسخیر گیارہ روز تک ۵۵۹۴ مرتبہ پڑھیں گیارہویں روز ۵۵۹۵ مرتبہ پڑھ لیں انشاء اللہ مؤکل مسخر ہو کر سامنے آئے گا اور بہت سے امور میں رہنمائی کرے گا اس عمل کو کرنے سے پہلے اجازت ضرور لے لیں۔

نوٹ:۔ اگر آپ اس سورہ کے نقش کو بنوانا چاہیں تو ہدیہ = /۳۵۰ روپے بذریعہ منی آرڈر بنام ڈاکٹر فرقان سرمد معرفت ماہنامہ اوج روحانی روانہ فرمائیں۔ (شکریہ)



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 63 ۔ سورۃ المنافقون

اللہ تعالیٰ ایمان والوں کو تاکید کرتا ہے کہ تم اپنے مال، اولاد کی وجہ سے یاد الہیٰ اور اطاعت الہیٰ سے غافل نہ ہو جانا۔ مطلب یہ ہے کہ انسان دنیا میں اس حد تک منہمک نہ ہو کہ دین میں خلل پڑ جائے ۔ اس لئے کہ جو لوگ ایسا کرتے ہیں وہ دین و دنیا میں درحقیقت ناکام رہتے ہیں۔

قرآن مجید کی ۶۳ ویں سورۃ المنافقون کے خواص و اعمال روحانی ہم ذیل میں درج کر رہے ہیں اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" رفع درد، رفع مرض دنیل کے لئے مفید ہے۔ آشوب چشم سے حفاظت، دشمن کی زبان بندی، عزت و وقار میں اضافہ ، نفاق کے مرض سے حفاظت، دشمن کو ذلیل کرنے کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس صورت کے اعداد ۵۳۲۵۶ ہیں۔

نقش یہ ہیں:۔

۷۸۶

| ۱۷۷۴۹ | ۱۷۷۵۶ | ۱۷۷۵۱ |
|---|---|---|
| ۱۷۷۵۴ | ۱۷۷۵۲ | ۱۷۷۵۰ |
| ۱۷۷۵۳ | ۱۷۷۴۸ | ۱۷۷۵۵ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر سعد اعمال کے لئے اور گدھے کی جھلی یا انسانی ہڈی پر نحس اعمال کے لئے اس وقت لکھیں جب طالع حوت اور ساعت زحل ہو بخور میں میعہ سائلہ روشن کریں۔

اگر کوئی شخص کسی ایسے درد میں مبتلا ہو جو ٹھیک نہ ہو رہا ہو تو اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھ کر مقام درد پر دم کریں۔ انشاء اللہ فوراً آرام آجائے گا۔

دنبل یعنی پھوڑا عام طور پر جسم کے اندر اور اسی طرح باہر بھی جلد پر نمودار ہوتا ہے۔ بہر حال جو شخص بھی اس مرض میں مبتلا ہو تو چاہیئے کہ وہ جو دوا استعمال کرے۔ اس پر اس سورۃ کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض ختم ہو جائے گا۔

اگر کوئی شخص مرض آشوب چشم (اس مرض میں آنکھیں سرخ ہو جاتی ہیں۔ ان میں مواد بھر جاتا ہے۔ شدید درد ہوتا ہے اور پانی بھی نکلتا ہے) کاشکار ہو جائے تو چاہیئے کہ اس سورۃ کو پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیر لے۔ یا جو دوا ڈالے اس پر دم کرے۔ انشاء اللہ فوراً آرام آجائے گا۔

اگر کسی دشمن کی زبان بندی کرنی ہو تو درج بالا نقش کو لکھ کر اس کی پشت پر نام دشمن معہ والدہ لکھیں اور ساعت زحل میں زمین میں گاڑ دیں انشاء اللہ اس کی بد گوئی بند ہو جائے گی۔

جو شخص درج بالا شرائط کے تحت اس نقش کو لکھ کر پاس رکھے گا۔ اور روزانہ فجر کے بعد اس سورۃ کی آیت ۸ "یقولون لئن سے لایعلمون" تک کو ۴۸۱ مرتبہ روز پڑھیں تو معاشرے میں عزت و وقار میں بے حد اضافہ ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

جو کوئی روزانہ اس سورۃ کو ۳ مرتبہ پڑھے گا۔ اس کے دل سے بہت جلد نفاق کا مرض جاتا رہے گا۔

اگر دشمن کو ذلیل کرنا ہو تو اس نقش کو تمام شرائط کے ساتھ گدھے کی جھلی پر یا مردہ انسان کی ہڈی پر شرائط کے تحت لکھ کر نقش کے نیچے "فلاں بن فلاں ذلیل و خوار ہو" لکھ کر دفن کر دیں اور رات کو سونے سے پہلے ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھ کر اس کے لئے بد دعا بھی کریں مقصد حاصل ہو گا۔ اگر کوئی شخص ناجائز کرے گا تو انشاء اللہ اسے نقصان پہنچے گا۔

اس سورۃ کے مؤکل کا نام دلثائیل ہے۔ یہ مؤکل جمالی ہے۔ شرائط کے تحت ۲۰۹۶ مرتبہ روز پڑھیں تیرھویں روز ۴۱۰۴ مرتبہ پڑھیں تو مؤکل مسخر ہو کر حاضر ہو گا اور ہر حکم بجا لائے گا۔ کل ۱۳ دن کا عمل ہے۔ خواہش مند پہلے تحریری اجازت ضرور لے لیں۔





خواص و اعمال سورة ۵

# 64 - سورة التغابن

آسمانوں زمین کی تمام چیزیں اللہ تعالیٰ کی پاکی بیان کرتی ہیں۔ بے شک یہ سلطنت اسی ذات واحد کی ہے وہی تصدیق کا مالک ہے۔ اور وہی ہر شے پر قادر ہے۔ اور وہ ہمارے تمام اعمال کو دیکھ رہا ہے۔ یہ اس کا احسان ہے کہ اس نے بہت عمدہ صورت میں پیدا کیا ہے۔ پس ہم پر لازم ہے کہ خود کو گناہوں سے بچائیں اور اس قادر مطلق سے ڈرتے رہیں۔

کتاب عزیز ۶۴ ویں سورہ تغابن ہے اس سورۃ کے اہم خواص اور اعمال ذیل میں دیئے جارہے ہیں۔ ان سے استفادہ کریں:۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

ہر ظالم کے شر سے حفاظت، طاعون اور ہیضہ سے حفاظت، مال میں برکت ہو۔ آفات سے محفوظ رہے گا درد سر میں آرام ہو جاتا ہے۔ آنکھوں کا دکھنا ٹھیک ہو جاتا ہے۔ گمشدہ کے ملنے کے لئے مجرب ہے۔ ولایت ملنے کے لئے بھی اس کا چلہ کیا جا سکتا ہے۔ اولاد میں اضافہ کے لئے مجرب ہے۔ غریب امیر ہو جاتا ہے۔

اس سورہ کے اعداد ۷۹۴۷۱ ہیں۔

نقش یہ ہیں:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴۴۸۱ | ۲۴۴۸۳ | ۲۴۴۸۷ |
| ۲۴۴۸۶ | ۲۴۴۹۰ | ۲۴۴۸۵ |
| ۲۴۴۸۴ | ۲۴۴۸۸ | ۲۴۴۸۹ |

○ حامل نقش ہر قسم کے آفات سے محفوظ رہے گا۔

○ یہ نقش لکھ کر درد سر والے کو باندھئے اسے آرام آجائے گا۔ اس کے علاوہ اس سو
کی پہلی آیت "یسبح اللہ" سے "شیٔ قدیر" تک لکھ کر پلا دیں۔

○ آنکھوں میں درد ہو تو بھی درج بالا آیت لکھ کر پلائیں۔ اور پانی پر دم کرکے آنکھو
کو دھوئیں۔

○ اگر کوئی شخص یا جانور گم ہوگیا ہو تو یہ نقش لکھ کر اس کے نیچے اس سورۃ کی آیت
تا ۹، زعم الذین سے ذالک یوم التغابن" بھی لکھ کر کسی درخت پر لٹکا دیں۔ اور ان آیات
لٹکانے سے پہلے ستر ۷۰ مرتبہ پڑھ بھی لیں۔

○ اس سورۃ کی آیت ۱۳ کو روزانہ ۱۶۹ مرتبہ پڑھا جائے تو ایک ہفتے میں ہر حاجت
پوری ہو جاتی ہے۔ مجرب ہے۔

○ اس سورۃ کی آیت ۱۳ " اللہ لاالہ " سے " فلیتو کل المومنون" کو ۲۸۵۶۱ مرتبہ پڑھ لیا
جائے تو خدائے فضل و کرم سے ولایت کا مرتبہ حاصل ہو جاتا ہے۔

(اجازت لے لیں)

○ اس سورۃ کی آیت ۱۷ " ان تقرضو اللہ " سے " شکور حلیم " کو ۲۸۹ مرتبہ روز پڑھیں تو
اولاد میں اضافہ ہو جائے گا۔

○ اس آیت کو اگر کوئی شخص ۲۸۹ مرتبہ ۱۰ دن تک پڑھے تو غریب سے امیر ہو جائے
گا۔ شرائط کی پابندی ضروری ہے۔

○ اس سورہ کا مؤکل " ذصجائیل " ہے یہ جلالی مؤکل ہے۔ اس کی تسخیر کے لئے روزانہ
۱۵۳۳۷ مرتبہ پڑھیں اور ۴۱ ویں روز ۱۵۳۶۹ مرتبہ پڑھ لیں تو مؤکل روبرو ظاہر ہو کر
احکام بجالائے گا۔ جلالی عمل ہے اس لئے اجازت کی ضرورت ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ ۵

# 65 ۔ سورۃ الطلاق

احکام خداوندی سے تجاوز کرنے والے لوگ خود اپنے اوپر ظلم کرتے ہیں ۔ پس ہمیں اس گناہ سے بچنا چاہئے اور اللہ پر توکل رکھنا چاہئے کیونکہ وہی ہمارے لئے کافی ہے ۔ بے شک اللہ تعالیٰ ہر شے پر قادر ہے اور ہر شے کو اپنے احاطہ وعملی میں لئے ہوئے ہے۔

مصحف مکرم کی ۶۵ ویں سورۃ، سورۃ طلاق ہے ۔ اس سورۃ کے اہم خواص اور اعمال کو ذیل سے ملاحظہ فرمائیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں: ۔

"تمام حاجتوں کے پورا ہونے کے لئے، بیمار شفایاب ہو ۔ غم دور ہو ۔ روزی کشادہ ہو تنگی دور ہو ۔ عہدے کی ترقی، تنخواہ میں اضافہ، غلہ کی پیداوار میں زیادتی ۔ زخموں کے علاج کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۸۲۴۰۱۲ ہیں۔

نقش یہ ہے: ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۴۶۷۰ | ۲۷۴۶۶۵ | ۲۷۴۶۶۷ |
| ۲۷۴۶۶۸ | ۲۷۴۶۷۱ | ۲۷۴۶۶۳ |
| ۲۷۴۶۶۴ | ۲۷۴۶۶۶ | ۲۷۴۶۷۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اس نقش کو نیلے رنگ کے کاغذ پر اس وقت لکھیں جب طالع عقرب اور ساعت زحل کی ہو۔ بخور میعہ سائل روشن کریں۔

نوٹ:۔ کسر ۲ کی وجہ سے خانہ چہارم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

حامل نقش اگر روزانہ صبح اس سورۃ کی تلاوت کرے اور نقش بھی پاس رکھے تو اس کی ہر حاجت پوری ہو جائے گی۔

اس سورۃ کو پڑھ کر بیمار پر دم کر دیا جائے تو وہ شفایاب ہو جائے گا۔

اگر کوئی غم ہو تو صبح شام ایک ایک مرتبہ اس سورۃ کو پڑھ لیں۔ غم دور ہو جائے گا۔

اس سورۃ کی آیت ۳، ۴ "ویرزقہ سے امرہ یسرا" تک کو ۱۰۰ مرتبہ روز پڑھے تو رزق میں کشادگی ہوگی۔

درج بالا آیت کو روزانہ ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھا جائے تو تنگی دور ہو جائے گی۔

آیت ۳ کے جزو "ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ سے شئی قدیر" تک کو ۵۱ مرتبہ

روز پڑھ لیں تو عہدے میں ترقی ہو جائے گی۔

اگر تنخواہ میں اضافہ کی خواہش ہو تو درج بالا عمل کو ۲۸ دن تک لگا تار کریں مجرب ہے۔

غلہ کی پیداوار میں اضافہ مطلوب ہو تو درج بالا نقش لکھ کر کھیت میں لٹکا دیں اور درج بالا آیت روزانہ پڑھتے رہیں۔

سورۃ طلاق کو روزانہ ۱۱ مرتبہ پڑھ کر زخموں پر دم کر دیا جائے تو ۳ دن میں زخم

منتقل ہو جائے گا، آزمودہ ہے۔

علم میں اضافہ کے لئے اس سورہ کی آخری آیت کو لکھ کر پانی میں حل کر لیں اور پینے کو دیں، اس سورۃ کا مؤکل "فلکزائیل" ہے۔ یہ مؤکل بھی جلالی ہے اس کی تسخیر کے لئے ۶۸۳۹۲۹ مرتبہ پڑھنا ہے روزانہ ۶۸۱، ۱۶ مرتبہ پڑھیں اور ۴۱ ویں روز ۶۸۹، ۱۶ مرتبہ پڑھ لیں تو مؤکل حاضر ہو کر ہر حکم بجا لائے گا۔ عمل جلالی ہے اس لئے پہلے اجازت ضرور لے لیں۔

اگر اس سورۃ کا نقش دفتر سے بنوانا ہو تو ہدیہ =/350 روپے منی آرڈر کر دیں۔








# 66 ۔ سورة التحریم

اہل ایمان اللہ کے سامنے جب صدق دل سے توبہ کرتے ہیں تو اللہ ان کے گناہ بخش دیتا ہے اور ان کے نور کو کامل کر دیتا ہے بے شک وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

کتاب مبین کی ۶۶ ویں سورۃ، سورۃ تحریم ہے اس سورۃ کے اہم خواص و اعمال کو سطور ذیل میں بیان کیا جا رہا ہے۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

"ہر مرض کا علاج ممکن ہے۔ مرگی کا خاص علاج۔ قرض سے نجات۔ دشمن سے نجات۔ مال دار ہونے کے لئے۔ نیند کے نہ آنے کا علاج۔ درد کا علاج۔ عزت و مرتبہ کے حصول کے لئے۔ ہیروئن وغیرہ کے نشے سے نجات کے لئے۔ خاوند کے ظلم سے نجات۔ حاکم کے شر سے حفاظت۔ کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۴۹۲۳۲ ہیں۔

نقش یہ ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۴۱۰ | ۱۶۴۱۵ | ۱۶۴۰۷ |
| ۱۶۴۰۸ | ۱۶۴۱۱ | ۱۶۴۱۳ |
| ۱۶۴۱۴ | ۱۶۴۰۶ | ۱۶۴۱۲ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۴ | ٩ | ٢ |
|---|---|---|
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٨ | ١ | ٦ |

**نوٹ:۔** کسر ٢ کی وجہ سے خانہ چہارم میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے ۔ اس نقش کو کاغذ پر اس وقت لکھیں جب طالع عقرب اور ساعت قمر ہو ۔ بخور میں لوبان روشن کریں۔

O اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں ہر مرض سے محفوظ رہے گا۔

O مرگی والے کے گلے میں یہ نقش ڈال دیں اور سورہ کی ایک مرتبہ تلاوت کرکے پانی پر دم کرکے پلا دیں۔

O جو لوگ بے حد مقروض ہوں اور قرض ادا ہونے کی کوئی سبیل نہ ہو تو وہ نوچندی پیر سے روزانہ فجر اور عصر کے بعد ایک ہفتے تک اس سورہ کو ایک ایک مرتبہ پڑھ کر خشوع و خضوع سے دعا کرے ۔ انشاء اللہ قرض ادا ہو جائے گا۔

O حامل نقش اگر روزانہ فجر کے بعد اس سورہ کی تلاوت کرتا رہے تو دشمن سے محفوظ ہو جائے گا۔

O جو شخص اس نقش کو پاس رکھ کر روزانہ فجر کو سورہ تحریم کی تلاوت کرے گا وہ ٢١ روز میں مال دار ہو جائے گا۔

O جس مریض کو نیند نہ آنے کی شکایت ہو تو اس پر اس سورہ کو پڑھ کر دم کر دیں انشاء اللہ پرسکون نیند آجائے گی۔

O درد کے علاج کے لئے اس سورہ کو پانی پر دم کر کے پلائیں۔

O اس سورہ کی چوتھی آیت کی جزو " فان اللہ ہو مولٰہ " سے ذلک ظہیر ہ روزانہ ١٣ دن تک ٣٣٧٠ مرتبہ پڑھیں اور نقش کو اپنے پاس رکھیں تو عزت و مرتبہ ملے گا۔

○ جو شخص ہیروئن، شراب یا کسی اور برے نشہ کا عادی ہو تو اس سورۃ کی آٹھویں آیت جزو " یوم لایجزی سے شئی قدیر ہ تک روزانہ حالت روزہ میں سات دن تک ۲۵ مرتبہ فجر کے بعد اور ۶۲۵ مرتبہ عصر کے بعد پڑھے تو اس بری خصلت سے نجات مل جائے گی۔

○ جو عورت ہمیشہ اس سورۃ کو پڑھے وہ خاوند کے ظلم سے محفوظ رہے گی اور اس کا خاوند اسے آرام و راحت سے رکھے گا۔

○ اگر ظالم حاکم کے شر کا خطرہ ہو تو اس سورۃ کی گیارہویں آیت کی جزو " اذ قالت سے من القوم الظلمین ہ " تک کو ۲۱ دن تک عشاء کے بعد چار سو مرتبہ پڑھ کر دعا کیا کریں نہایت مجرب عمل ہے۔

○ اس سورۃ کا مؤکل " ذصتائیل " ہے یہ مؤکل جمالی ہے اس کی تسخیر کے لئے ۲۴۷۰۰۹ مرتبہ کل پڑھنا ہے۔ روزانہ ۱۱۷۶۲ مرتبہ پڑھیں اور ۲۱ ویں روز ۱۱۷۶۹ مرتبہ پڑھ لیں تو مؤکل حاصل ہو کر ہر حکم بجا لائے گا۔ مزید تفصیل کے لئے جوابی لفافہ بھیجیں۔

○ اس سورۃ کا نقش دفتر سے بنوانا ہو تو ہدیہ =/205 روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر اوج روحانی کے پتہ پر ارسال فرمائیں۔



## پندِ دانشمند

ایک دانا نے اپنے بچے کو کہا۔ کہ اے نورِ نظر! علم و ہنر حاصل کر اور مال و دولت پہ اعتماد نہ کر۔ کیونکہ مال کی چوری ہو سکتی ہے اور علم اک لازوال دولت ہے۔ عالم کی ہر جگہ عزت ہوتی ہے اور جاہل کی ہر جگہ ذلت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ ۵

# 67 ۔ سورۃ الملک

جو لوگ اپنے بے دیکھے رب سے ڈرتے ہیں ان کے لئے بخشش بھی ہے اور اچھا بدلہ بھی بے شک وہ ہمارے دلوں کے بھید جانتا ہے۔

قرآن کریم کی ۶۷ ویں سورۃ ملک ہے اس سورۃ کے اعمال اور خواص کو ہم یہاں درج کر رہے ہیں تاکہ آپ استفادہ کریں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

شفاعت ۔ عذاب قبر سے حفاظت۔ نظر بد سے حفاظت۔ جملہ مشکلات کے حل، ادائے قرض، آشوب چشم کے علاج۔ دفع نکسیر و سلسل البول ۔ حصول کشف استخارہ کے لئے ۔ بمراد سفر ۔ اولاد نرینہ کے ہونے کے لئے مجرب ہے۔

اس سورۃ کے اعداد ۱۹۵۹۴ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۱۹۵ | ۳۳۲۰۰ | ۳۳۱۹۹ |
| ۳۳۲۰۲ | ۳۳۱۹۸ | ۳۳۱۹۴ |
| ۳۳۱۹۷ | ۳۳۱۹۶ | ۳۳۲۰۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر اس وقت لکھیں جب طالع سنبلہ کا ہو اور ساعت مریخ ہو بخور دار چینی کا جلائیں۔ جو شخص روزانہ اس سورۃ کو رات عشاء کے بعد پڑھے گا تو اس کی شفاعت اس سورۃ کے توسط سے ہوگی۔

جو لوگ عذاب قبر سے محفوظ رہنا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی ضروری ہے کہ روزانہ اس سورۃ کی تلاوت ضرور کیا کریں۔

نظر بد سے حفاظت کے لئے یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈال دیں یا دائیں بازو پر باندھ دیں۔

جملہ مشکلات کے حل کے لئے اس سورۃ کو روزانہ فجر، عصر اور عشاء کے بعد ایک ایک مرتبہ پڑھ کر خشوع و خضوع سے دعا کریں۔

ادائے قرض کے لئے روزانہ ظہر کی نماز کے بعد اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھ کر دعا کریں مجرب ہے۔

آشوب چشم کے مریض کے لئے اس سورۃ کو ۳ روز تک پڑھ کر اس پر دم کر دیں اور پانی پر دم کر کے کے آنکھ دھونے کے لئے کہیں شفاء ہوگی آزمودہ ہے۔

حصول کشف کے لئے اس سورۃ کی آیت ۱۳، ۱۴ واسروا قولکم " سے للطیف الخبیر" کو روزانہ عشاء کے بعد ۲۹۱۶ مرتبہ ۲۷ دن تک پڑھیں۔ اجازت لے لیں۔

استخارہ کے لئے اس سورۃ کی آیت ۱۴ " الایعلم" سے للطیف الخبیرہ " کو چونسٹھ مرتبہ پڑھ کر سو جائیں مجرب ہے۔

اس سورۃ کی آیت ۱۵ - ھوالذی جعل لکم سے الیه النشورہ " تک پڑھ کر قدم گھر سے

باہر نکالے تو بامراد ہوگا۔

تہجد کی نماز میں چالیس روز تک اس سورۃ کو پڑھ کر دعا کی جائے تو خدا کے حکم سے اولاد صالح پیدا ہوتا ہے (یعنی نرینہ اولاد ہوتا ہے)۔

اگر کسی کو نکسیر و سلسل بول کی شکایت ہو تو اس سورۃ کی ۳۰ ویں آیت قل ارءیت ے بماء معین تک کو لکھ کر باندھ دیں نہایت مجرب ہے۔

اس سورۃ کا مؤکل "طعظائیل" ہے یہ مؤکل جلالی ہے اس کی تسخیر کے لئے ۹۹۸۰۰۱ مرتبہ پڑھنا ہوگا روزانہ [illegible] مرتبہ پڑھنا ہوگا ۴۰ ویں روز ۲۴۳۶۰ مرتبہ پڑھ لیں تو مؤکل حاضر ہو کر ہر حکم بجا لائے گا۔

حصار آیت الکرسی کا کریں عمل چاند کی ابتدائی تاریخوں میں شروع ہوگا خواہش مند پہلے اجازت لے لیں تو زیادہ بہتر ہوگا۔

نوٹ۔ اس سورۃ کے نقش کو دفتر سے بنوانے کے لئے =/305 روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر اوج روحانی کے پتہ پر ارسال فرمائیں (شکریہ)





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 68 - سورۃ القلم

بلا شبہ جو لوگ اخلاق کی بلندیوں پر ہوتے ہیں وہ گفتگو اور فکر میں بھی میانہ روی اختیار کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ بھی ایسے ہی اچھے لوگوں کی عزت افزائی کرتا ہے اور ان کا شمار صالحین میں ہوتا ہے۔

کلام اللہ کی ۶۸ ویں سورۃ، سورۃ قلم ہے اس سورۃ کے اعمال اور خواص ذیل میں تفصیل سے درج کر رہا ہوں تاکہ آپ بھی فیض یاب ہو سکیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

"جادو، ظلم اور چوری سے حفاظت، مرگی کا علاج، خوف سے امن، فقروفاقہ سے حفاظت، دفع آسیب، عرق النساء، دشمن کو برباد کرنے، نظر بد سے حفاظت کے لئے بھی نہایت مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد یہ ۹۳۷۰۸ ہیں۔

نقش یہ ہیں۔

الحق

۷۸۶

قولہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۴۲۳ | ۲۳۴۲۲ | ۲۳۴۳۴ | ۲۳۴۲۹ |
| ۲۳۴۳۵ | ۲۳۴۲۸ | ۲۳۴۲۴ | ۲۳۴۲۱ |
| ۲۳۴۲۰ | ۲۳۴۲۵ | ۲۳۴۳۱ | ۲۳۴۳۲ |
| ۲۳۴۳۰ | ۲۳۴۳۳ | ۲۳۴۱۹ | ۲۳۴۲۶ |

الملک

ولہ

قش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |

نوٹ:۔ کسر ۲ کی وجہ سے خانہ ۹ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔
اس نقش کو ہرن کی جھلی پر اس وقت لکھیں جب طالع حوت کا ہو اور ساعت مشتری کی ہو۔ بخور میں عنبر یا صندل سرخ استعمال کریں۔

○ جادو، ظلم اور چوری سے حفاظت کے لئے اس سورۃ میں جو حرف مقطع ہے " یعنی نٓ" سے پچاس مرتبہ لکھ کر پاس رکھیں۔

○ جس کو مرگی کا دورہ پڑتا ہو اس کے کان میں پانچ مرتبہ اس سورۃ کی پہلی آیت " نٓ والقلم وما یسطرون " پڑھ کر دم کر دیں۔

○ نوچندی جمعرات کو یا درج بالا وقت چاندی کی انگشتری پر اس سورۃ کی پہلی آیت " نٓ والقلم وما یسطرون" لکھ کر پاس لکھیں تو ہر قسم کے خوف سے امن میں رہے گا اور حاکم بھی عزت کرے گا۔ سب کام پورے ہو جائیں گے۔

○ جو کوئی روزانہ اس سورۃ کو نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ پڑھے گا وہ وہ فقر و فاقہ سے محفوظ رہے گا۔

○ جس پر آسیب کا سایہ ہو تو چاہیئے کہ زعفران سے اس سورۃ کی پہلی آیت " نٓ والقلم وما یسطرون لکھ کر گلے میں ڈال دیں اور لکھ کر پلا دیں، مجرب ہے۔

جس کسی کو عرق النساء کی شکایت ہو تو اسے چاہیئے کہ ایک دھاگہ پر سات سات مرتبہ اس سورۃ کی پہلی آیت "نٓ والقلم وما یسطرون" پڑھ کر دم کریں اور سات گرہ لگا کر کمر پر باندھ دیں۔

○ اگر دشمن کو برباد کرنا ہو تو آیات ۱۰ تا ۱۶ " ولاتطع کل سے علی الخرطوم " تک کو

تین روز تک ٹھیک دوپہر ۱۲ بجے سے سات سو مرتبہ پڑھیں، یہ عمل ہفتے کے دن سے شروع ہوگا پھر دشمن کا تصور کرکے پھونک دیں، ناحق ہرگز نہ کریں۔

○ اگر نظر بد کی شکایت ہو جاتی ہو تو اس سورۃ کی آیت ۵۱، ۵۲ "وان یکاد والذین سے ذکر للعلمین" تک کو لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔

○ اس سورۃ کا مؤکل "ظلوائیل" ہے اس کی تسخیر کے لئے ۸۷۶۰۹۶ مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ مؤکل جلالی ہے روزانہ ۲۱۳۶۸ مرتبہ پڑھیں اور ۴۱ ویں روز ۲۱۳۷۶ مرتبہ پڑھ لیں، مؤکل روبرو حاضر ہوگا اور احکامات کی تعمیل کرے گا، خواہش مند پہلے اجازت لے لیں۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# 69 - سورة الحاقہ



جو لوگ سچائی اختیار کرتے ہیں اور حق پر قائم رہتے ہیں دنیا بھی ان کے لئے جنت بن جاتی ہے اور مرنے کے بعد بھی جنت میں ہی ایسے لوگ ہوں گے پس کثرت سے اپنے رب کی بڑائی بیان کریں اور حق پر جمے رہیں۔

نور مبین کی ۶۹ ویں سورة ، سورة حاقہ ہے۔ اس سورة کے اعمال و خواص ذیل میں دیئے جارہے ہیں ان سے استفادہ کریں۔

اس سورة کے اہم خواص یہ ہیں۔

" حفاظت حمل ، دفع عسرالبول و پتھری، جہاز کی غرقابی سے حفاظت، دشمن کی ہلاکت اور مسان کے علاج کے لئے مجرب ہے۔"

اس سورة کے اعداد یہ ۸۱۷۱۹ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

قولہ ۷۸۶ الحق

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۲۴۱ | ۲۷۲۴۲ | ۲۷۲۳۶ |
| ۲۷۲۳۵ | ۲۷۲۴۰ | ۲۷۲۴۴ |
| ۲۷۲۴۳ | ۲۷۲۳۷ | ۲۷۲۳۹ |

ولہ الملک

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ٧ | ٢ |
| ١ | ٥ | ٩ |
| ٨ | ٣ | ٤ |

**نوٹ:۔** کسر ٢ کی وجہ سے خانہ ٤ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس نقش کو سفید کاغذ پر اس وقت لکھیں جب طالع برج دلو کا ہو اور ساعت قمر کی ہو۔ بخور میں عود استعمال کریں۔

O حفاظت حمل کے لئے اس سورۃ کو لکھ کر حاملہ کو باندھ دیں۔

O اگر اس سورۃ کی آیات " ١١ اور ١٢ " انالما طغا سے اذن واعیۃ " تک کو اس نقش کے گرد لکھ کر رکھے تو پانی کا جہاز غرق نہیں ہو گا۔

O اگر کسی کو عسرالبول کی شکایت ہو یا پتھری کی شکایت ہو گئی ہو تو اس سورۃ کی آیت " ١٤ تا ١٦ " وحملت سے یومیذ واھیہ " تک کو لکھ کر پانی میں حل کر کے ایک ماہ تک مسلسل استعمال کروائیں۔

O اگر کسی دشمن کو ہلاک کرنا ہو یا قید کروانا ہو تو اس سورۃ کو ہفتہ کے دن طلوع آفتاب کے بعد " ٢٧ " مرتبہ پڑھ کر دشمن کے حق میں بد دعا کریں۔ ناحق نہ کریں۔

O اگر کوئی بچہ مرض مسان میں مبتلا ہو اور سوکھ گیا ہو تو متواتر ٣ روز تک اس سورۃ کو پڑھ کر بچے پر دم کر دیں۔

O اس سورۃ کا مؤکل " ضیخائیل " ہے یہ مؤکل جمالی ہے اس کی تسخیر کے لئے ٦،٦٩١٢٤ مرتبہ کُل پڑھنا ہو گا روزانہ ٣١٨٦٣ مرتبہ پڑھیں اور ١٢ویں روز ٣١٨٦٤ مرتبہ پڑھ لیں مؤکل حاضر ہو کر حکم بجا لائے گا۔



نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ۲ | ۷ | ٦ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

**نوٹ:۔** کسر ۲ کی وجہ سے خانہ ۴ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس نقش کو سفید کاغذ پر اس وقت لکھیں جب طالع برج دلو کا ہو اور ساعت قمر کی ہو۔ بخور میں عود استعمال کریں۔

O حفاظت حمل کے لئے اس سورۃ کو لکھ کر حاملہ کو باندھ دیں۔

O اگر اس سورۃ کی آیات "۱۱ اور ۱۲" انالما طغا سے اذن واعیۃ" تک کو اس نقش کے گرد لکھ کر رکھے تو پانی کا جہاز غرق نہیں ہو گا۔

O اگر کسی کو عسرالبول کی شکایت ہو یا پتھری کی شکایت ہو گئی ہو تو اس سورۃ کی آیت "۱۴ تا ۱۶" وحملت سے یومیذواھیہ" تک کو لکھ کر پانی میں حل کر کے ایک ماہ تک مسلسل استعمال کروائیں۔

O اگر کسی دشمن کو ہلاک کرنا ہو یا قید کروانا ہو تو اس سورۃ کو ہفتہ کے دن طلوع آفتاب کے بعد "۲۷" مرتبہ پڑھ کر دشمن کے حق میں بد دعا کریں۔ ناحق نہ کریں۔

O اگر کوئی بچہ مرض مسان میں مبتلا ہو اور سوکھ گیا ہو تو متواتر ۳ روز تک اس سورۃ کو پڑھ کر بچے پر دم کر دیں۔

O اس سورۃ کا مؤکل "ضیخائیل" ہے یہ مؤکل جمالی ہے اس کی تسخیر کے لئے ۶،۶۹۱۲۴ مرتبہ کُل پڑھنا ہو گا روزانہ ۳۱۸۶۳ مرتبہ پڑھیں اور ۲۱ویں روز ۳۱۸۶۴ مرتبہ پڑھ لیں مؤکل حاضر ہو کر حکم بجا لائے گا۔








# 70 - سورۃ المعارج

جو لوگ عہد کا خیال رکھتے ہیں اور فرض صلوٰۃ ادا کرتے رہتے ہیں اور اپنی گواہیوں پر قائم رہتے ہیں ایسے ہی لوگ اللہ کے نزدیک عزت والے ہوتے ہیں۔

فرقان حمید کی ۷۰ ویں سورۃ ، سورۃ المعارج ہے۔ اس سورۃ کے اہم خواص اور اعمال کو ذیل سے ملاحظہ فرمائیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:-

" رات کو پڑھنے سے پریشان خواب نہیں آتے ٹڈیوں کو دفع کرنے ، دشمن کے برباد کرنے ، مہلک وبا سے حفاظت، بخار سے نجات، فالج ، لقوہ سے شفاء اور مرض خفقان کے دفع کے لئے بھی بہت نافع ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۷۳۵۲۵ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

| ۲۴۵۱۲ | ۲۴۵۰۴ | ۲۴۵۰۹ |
|---|---|---|
| ۲۴۵۰۶ | ۲۴۵۰۸ | ۲۴۵۱۱ |
| ۲۴۵۰۷ | ۲۴۵۱۳ | ۲۴۵۰۵ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| ٨ | ١ | ٦ |
|---|---|---|
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٤ | ٩ | ٢ |

نوٹ:۔ کسر ایک کی وجہ سے خانہ ۷ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس نقش کو " سونا" پر یا سنہرے کاغذ پر اس وقت لکھیں جب برج حمل کا ہو اور ساعت شمس کی ہو ۔ بخور میں گلنار روشن کریں۔

جو شخص رات کو سوتے وقت اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھ لے گا یا اس نقش کو لکھ کر سرہانے رکھے گا تو پریشان کن خواب سے محفوظ رہے گا۔

اگر ٹڈیوں کی بہتات ہو اور ان کو دفع کرنا مقصود ہو تو اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۱۸ کو زعفران سے ایک کاغذ پر ایک ہی نشست میں اس طرح سے لکھیں کہ ہر آیت الگ الگ ہو پھر ان سب کو کاٹ کر لٹکا دیں خدا کے حکم سے ٹڈیوں کا طوفان دفع ہو جائے گا۔

اگر کسی دشمن کو برباد کرنا ہو تو سات دن تک روزہ رکھیں اور اس سورۃ کی آیات ۴۰ ۔ ۴۱ فلا اقسم سے نحن بمسبوقین۔ کو روزانہ رات ۱۲ بجے کھڑے ہو کر سات سو مرتبہ مرتبہ پڑھنا کافی ہو گا۔ ناحق نہ کرے۔

روزانہ فجر کے بعد پڑھنے سے مہلک وبا سے حفاظت رہتی ہے۔

بخار سے نجات کے لئے یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈال دیں اور سورۃ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں فالج و لقوہ کے مریضوں کے لئے اس سورۃ کو فجر کے بعد لحسن سے پڑھ کر شہد پر دم کر لیں۔ اور روزانہ ایک چمچی شہد چٹا دیں۔

خفقان کے مریض اگر صلوٰۃ فجر کے بعد اس سورۃ کو پڑھ کر سینے پر دم کریں تو تھوڑے دنوں میں یہ شکایت دور ہو جائے گی۔

اس سورۃ کے مؤکل کا نام " ذبجائیل" ہے جو جلالی ہے اس کی تسخیر کرنا ہو تو ۵۳۲۸۹ مرتبہ پڑھ لیا جائے تو مؤکل حاضر ہو کر اشاروں میں ہر کام کر دیتا ہے نہایت سریع الاثر اور قوی الاثر مؤکل ہے بلا اجازت کوشش نہ کریں۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 71 - سورۃ النوح

جو لوگ توحید اختیار کرتے ہیں اور خدا سے ڈرتے ہیں خدا بھی ان کے گناہ معاف کر دیتا ہے اور خدا کی ذات ہی وہ عظیم ذات ہے جو ہمارے مال و اولاد میں ترقی عطا کرتی ہے پس ہمیں خدا کی عظمت کا اعتراف کرتے ہوئے ہر لمحہ تسبیحات میں گزارنا چاہیئے۔

کتاب الحکیم کی ۷۱ ویں سورۃ، سورۃ النوح ہے اب اس سورۃ کے خواص اور اعمال رقم کر رہا ہوں امید ہے کہ آپ کو فیض ہو گا۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:-

" حاجت روائی، غم اور وہم کے دفع کے لئے نافع ہے، مال میں برکت، اولاد میں کثرت، کفار کو برباد کرنے، مردوں کی مغفرت، ڈوبنے سے حفاظت، اچانک موت سے حفاظت کے لئے بھی موثر و مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۷۴۳۱۴ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۸۵۸۰ | ۱۸۵۸۵ | ۱۸۵۷۴ | ۱۸۵۷۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۵۷۸ | ۱۸۵۷۱ | ۱۸۵۸۴ | ۱۸۵۸۱ |
| ۱۸۵۸۳ | ۱۸۵۸۲ | ۱۸۵۷۷ | ۱۸۵۷۲ |
| ۱۸۵۷۳ | ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۷۹ | ۱۸۵۸۶ |

نقش کی رفتار یہ ہے:-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو پلاٹینم یا سبز کاغذ پر اس وقت لکھیں جب طالع برج جدی کا ہو اور ساعت عطارد کی بخور میں چنبیلی کی جڑ استعمال کریں۔

جو شخص روزانہ اس سورۃ کو فجر کے بعد ایک مرتبہ پڑھے گا اس کی ہر حاجت پوری ہو جائے گی۔

غم اور وہم سے نجات کے لئے بھی یہ سورۃ موثر ہے روزانہ فجر کے بعد ایک مرتبہ اور پھر رات کو سوتے وقت ایک مرتبہ پڑھیں اور نقش بالا بنا کر پاس رکھیں۔

مال میں برکت اور اولاد کی کثرت کے لئے اس سورۃ کی آیات "۱۰ تا ۱۳" فقلت استغفروا سے ترجون لله وقاراً کو چار سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

اسلام کے دشمن اور کفار کو دفع کرنے کے لئے اس سورۃ کی آیت ۲۶ - ۲۷ "رب لا تذرعلی الارض سے فاجرا کفاراً کو ۲۸۰۹ مرتبہ پڑھنا نہایت مفید ہے۔

مُردوں کی مغفرت، زندوں کی بھلائی اور خدا کے فضل و کرم کے حصول کے لئے اس سورہ کی آیت ۲۸ "رب اغفرلی سے الا تباراً ہ" تک کو روزانہ کثرت سے پڑھیں نہایت مجرب عمل ہے۔

اس سورۃ کا نقش پاس رکھیں اور روزانہ اس سورۃ کی تلاوت کریں تو ڈوب کر مرنے سے حفاظت رہے گی۔

جس شخص کے پاس اس سورۃ کا درج بالا نقش شرائط کیساتھ لکھا ہوا ہوگا وہ اچانک حادثات سے محفوظ رہے گا۔

اس سورۃ کا مؤکل " ذمحائیل " ہے۔ اگر ۵۲۹۹۸۴ مرتبہ پڑھ لیا جائے تو مؤکل حاضر ہو جاتا ہے اور عامل جہاں چاہتا ہے مؤکل اسے وہاں پہنچا دیتا ہے اور اس کا ہر حکم جو شریعت کے عین مطابق ہو بجا لاتا ہے ۔ یہ جلالی مؤکل ہے۔ اس کی شرائط سخت ہیں۔ بلا اجازت اور سرپرستی کے ہرگز نہ کریں۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ ۵

# 72 - سورۃ الجن

قرآن مجید راہ راست بتلاتا ہے ۔ شرک سے روکتا ہے ۔ بے شک خدا کی بڑی شان ہے۔ جو لوگ احمق ہوتے ہیں صرف وہی خدا کی شان میں حد سے بڑھی ہوئی باتیں کہتے ہیں۔

قرآن مجید کی ۷۲ ویں سورۃ ، سورۂ جن ہے اس کے خواص و اعمال کو ہم ذیل میں دے رہے ہیں تاکہ آپ استفادہ حاصل کر سکیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" دفع جن ، قیدی کی رہائی ،مرگی کے علاج، درد گردہ کے علاج اور سفر میں جان و مال کی حفاظت کے لئے مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۱۰۶۳۳ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

الحق ۷۸۶ قولہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱۵۸ | ۱۵۱۶۱ | ۱۵۱۶۴ | ۱۵۱۵۰ |
| ۱۵۱۶۳ | ۱۵۱۵۱ | ۱۵۱۵۷ | ۱۵۱۶۲ |
| ۱۵۱۵۲ | ۱۵۱۶۶ | ۱۵۱۵۹ | ۱۵۱۵۶ |
| ۱۵۱۶۰ | ۱۵۱۵۵ | ۱۵۱۵۳ | ۱۵۱۶۵ |

الملک ولہ

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

**نوٹ:۔** کسر ۳ کی وجہ سے خانہ ۵ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر اس وقت لکھیں جب طالع قوس کا ہو اور ساعت مشتری کی ہو۔ بخور میں حب الغار استعمال کریں۔

اگر تمام شرائط کے ساتھ یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈالا جائے تو جن و آسیب وغیرہ کی شرارتوں سے حفاظت رہے گی۔

قیدی کی رہائی کے لئے یہ نقش لکھ کر پاس رکھنے کو دیں اور روزانہ سورۃ جن کی تلاوت ایک مرتبہ دل سے کر کے دعا کرنے کی ہدایت دیں،

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر مرگی کے مریض کو پلانا مفید ہوگا نیز نقش لکھ کر گلے میں ضرور ڈال لیں۔

اگر کسی کے گردے میں درد کی شکایت ہو تو اس سورۃ کی آیات ۱۸۔ ۱۹ "وان المسجد لله سے علیه لبدا ہ تک کو زعفران و مشک سے لکھ کر پلائیں اور لکھ کر گردے کے مقام پر بھی باندھ دیں۔

جو شخص سفر پر جا رہا ہو وہ بھی اس نقش کو لکھ کر پاس رکھے تو جان و مال محفوظ رہے گی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 73 ـ سورۃ المزمل

روحانیت سے وابستہ افراد کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنے رب کا ذکر کرتے رہیں اور سب سے قطع تعلق کرکے اُسی کی طرف متوجہ رہیں کیونکہ وہی مشرق و مغرب کا مالک ہے۔ قرآن کو رات کے وقت ٹھہر ٹھہر کر پڑھتے رہنے سے بھی توجہ کی قوت بہتر ہو جاتی ہے اور بندہ خدا کے قرُب سے فیض یاب ہوتا ہے۔

مصحف مکرم کی ٧٣ ویں سورۃ، سورۃ المزمل ہے ۔ اس کے خواص اور اعمال ذیل میں دیئے جارہے ہیں۔ آپ بھی استفادہ کریں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں۔

" وسعت رزق، وقت پر بیدار ہونے، نظر بد سے حفاظت، فاقہ سے حفاظت، ترقی رزق کے لئے بھی مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ٦٨٤٦٦ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

٧٨٦

الحق ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ قولہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٧١١٨ | ١٧١٢٣ | ١٧١١٢ | ١٧١١٣ |
| ١٧١١٦ | ١٧١٠٩ | ١٧١٢٢ | ١٧١١٩ |
| ١٧١٢١ | ١٧١٢٠ | ١٧١١٥ | ٢٧١١٠ |
| ١٧١١١ | ١٧١١٤ | ١٧١١٧ | ١٧١٢٤ |

الملک ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ولہ

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر اس وقت لکھیں جب طالع سنبلہ کا ہو اور ساعت مشتری کی ہو ۔ بخور میں ناگر موتھا استعمال کریں۔

جو شخص روزانہ عشاء کے بعد اس سورۃ کی تلاوت کرے گا اس کے رزق میں وسعت ہوگی۔

اگر وقت پر بیدار ہونا ہو تو اس سورۃ کی آیات ۱ تا ٦ "یا یھا الزمل" سے و اتوم قیلا" کو سات مرتبہ پڑھ کر سو جائیں۔

اگر بچے کو نظر بد سے محفوظ رکھنا ہو تو اس سورۃ کی آیت ۹ "رب المشرق سے فاتخذہ وکیلا تک کو گلے میں ڈال دیں نہایت مجرب ہے۔

جو شخص روزانہ عشاء کے بعد اس سورۃ کو ایک مرتبہ پڑھے گا وہ فاقہ سے محفوظ رہے گا۔

ترقی رزق کے لئے چالیس روز تک مسلسل اس سورۃ کو روزانہ ۳ مرتبہ فجر، مغرب اور عشاء کے بعد پڑھیں ۔ مجرب المجرب ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 74 - سورۃ المدثر

جن لوگوں کے دلوں میں شک کا مرض ہوتا ہے وہ گمراہ ہو جاتے ہیں۔ لہذا تمام اہل کتاب کے لئے لازم ہے کہ وہ خود کو اس علت سے محفوظ رکھیں اور خدا سے ڈرتے رہیں۔

کتاب مبین کی ۷۴ ویں سورۃ، سورۃ مدثر ہے اس کے خواص اور اعمال ذیل میں رقم کر رہا ہوں، فیض حاصل کریں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

"حفظ قرآن میں آسانی، دفع مذی، خواب میں ڈرنا، رونا، نیند کا اچاٹ ہو جانا، دشمن کا ناپید کرنا، درد کان، راہ راست پر لانے کے لئے مجرب ہے۔ اس سورۃ کے اعداد ۹۲۳۵۵ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

قولہ ۷۸۶ الحق

| ۳۰۷۸۲ | ۳۰۷۸۷ | ۳۰۷۸۶ |
|---|---|---|
| ۳۰۷۸۹ | ۳۰۷۸۵ | ۳۰۷۸۱ |
| ۳۰۷۸۴ | ۳۰۷۸۳ | ۳۰۷۸۸ |

ولہ الملک

نقش کی رفتار یہ ہے۔

الحق ۷۸۶ قولہ

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

الملک ولہ

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر اس وقت لکھیں جب طالع جوزا کا ہو اور ساعت شمس کی ہو۔ بخور میں صندل سرخ روشن کریں۔

اس سورۃ کو پڑھ کر قرآن مجید حفظ ہونے کی دعا کی جائے تو حفظ قرآن میں آسانی پیدا ہوگی۔

اگر کھیت وغیرہ سے ٹڈیوں کو دفع کرنا ہو تو اس سورۃ کی آیت ۳۱ کے جزو "وما یعلم جنود ربک الا ھو" کو لکھ کر اس جگہ لٹکا دیں۔

اگر کوئی شخص خواب میں ڈرتا ہو یا کوئی بچہ خوب میں روتا ہو یا کسی شخص کی نیند اچاٹ ہو جاتی ہو تو اس نقش کو زعفران سے کاغذ پر لکھیں اور پھر نقش کے نیچے اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۷ "یا ایھا المدثر سے و لربک فاصبر" تک کو بھی لکھیں۔ اور پھر تعویذ بنا کر گلے میں ڈال دیں مجرب ہے۔

اگر دشمن کو ناپید کرنا ہو تو اس سورۃ کی آیات ۱۶ تا ۲۵ "کلا انہ کان سے الا قول البشر" تک کو تین جمعرات کو روزہ رکھ کر ۳۱۳ مرتبہ پڑھتا ہے۔ پھر خشخاش پر دم کرکے وہ خشخاش جانوروں کو کھلا دیں۔ دشمن غارت ہو جائے گا۔ بلاوجہ کسی کے لئے نہ کریں۔

اگر کسی شخص کے کان میں درد ہوتا ہو تو آیات ۳۸ تا ۴۷ "کل نفس بما کسبت سے حتی اتنا الیقین" تک کو ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں فوراً آرام آجائے گا۔

اگر کسی شخص کو راہ راست پر لانا ہو تو اس سورۃ کی آیات ۵۴ تا ۵۶ "کلا انہ تذکرہ سے واھل المغفرہ" کو ۱۶۵ مرتبہ پڑھ کر پانی یا کسی چیز پر دم کرکے جس کو بھی کھلا دیں گے وہ راہ راست پر آجائے گا، نہایت مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خواص و اعمال سورۃ

# 75 - سورۃ القیامہ

جو لوگ نیکی کی طرف راغب ہوتے ہیں۔ نیک و بد اور حسن قبح میں احساس رکھتے ہیں اپنی خطاء کا اعتراف رب تعالیٰ کے آگے کرتے ہیں اور صدورِ عصیان پر اپنے آپ کو ملامت کرتے ہیں اور بدی سے بیزار رہتے ہیں اور عبادت کا ریاضت پر مائل اور صبرو تحمل کا خوگر اور حسنِ اخلاق کے گرویدہ ہوتے ہیں ایسے لوگ ہی کامیاب ہوتے ہیں۔

قرآن کریم کی ۷۵ ویں سورۃ، سورۃ قیامۃ ہے اس کے خواص اور اعمال ذیل سے ملاحظہ فرمائیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" قلب میں رقت پیدا ہونے کے لئے مفید ہے ۔ قرآن مجید حفظ کرنے کے لئے، اسقاط حمل سے حفاظت، درد سر، سر چکرانا، سر کا بوجھل پن دور کرنے کے لئے مفید ہے آنکھوں کی بصارت تیز ہوتی ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۵۴۶۰۷ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

| ۱۸۲۰۳ | ۱۸۲۰۵ | ۱۸۱۹۹ |
|---|---|---|
| ۱۸۱۹۸ | ۱۸۲۰۲ | ۱۸۲۰۷ |
| ۱۸۲۰۶ | ۱۸۲۰۰ | ۱۸۲۰۱ |

نقش کی رفتار یہ ہے:۔

| ٦ | ٧ | ٢ |
|---|---|---|
| ١ | ٥ | ٩ |
| ٨ | ٣ | ٤ |

**نوٹ:۔** کسر کی وجہ سے خانہ ۷ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔
اس نقش کو سینہ پر اس وقت لکھیں جب طالع میزان کا ہو اور ساعت زحل ہو۔ بخور
میں مبعہ سائلہ روشن کریں۔ ۱ تا ۵

- اگر کسی خاتون کو اسقاط ہو جاتا ہو تو اس سے حفاظت کے لئے اس سورۃ کی آیات
لااقسم سے لیفجر امامہ ہ تک کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر نہار منہ پانچ دن کھلائیں۔
- اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کرکے پینے سے رقت قلب اور خشوع پیدا ہوتی ہے۔
اس سورۃ کی آیات ۱۶ تا ۱۹ "لاتحرک بہ لسانک سے علینا بیانہ ہ تک کو لکھ کر آبِ زم
زم سے دھو کر بچے کو پلایا جائے تو جلد قرآن حفظ کرے گا۔
وجوہ ۲۳ تا ۲۲ کی آیات اس سورۃ کے لئے
درد سر، سر چکرانا، سر کا بوجھل پن وغیرہ کے لئے اس سورۃ کی آیات ۲۲ تا ۲۳
یومئذ سے ربھا ناظرہ ہ کو زعفران سے مریض کے ماتھے پر لکھیں نہایت مجرب ہے۔
عشاء کی نماز کے بعد اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے سرمہ کی سلائی سے آنکھوں
میں لگانے سے بصارت تیز ہو جائے گی۔ یہ عمل مسلسل ۲۱ روز تک کیا جائے۔



## تراچہ

ایک شخص بو علی سینا (1037ء) کے پاس گیا اور اپنی دولت نیز آباد و اجداد پر
فخر کرنے لگا بو علی نے کہا کہ اگر خوبی دولت میں ہے تو دولت اچھی ہوئی نہ کہ تم
اور اگر تمہارے آبا قابل تعریف تھے تو پھر وہ اچھے تھے نہ کہ تم



خواص و اعمال سورۃ

# 76 ۔ سورۃالدھر

اگر انسان اپنی حقیقت پر غور کرے تو اسے اندازہ ہوگا کہ وہ کوئی قابل ذکر شے تھا ہی نہیں مگر یہ خالق کائنات کا احسان ہے کہ اس نے انسان کو مکلف بنایا تو وہ سننے اور دیکھنے لگا اور اللہ ہی نے اسے بھلائی کا راستہ دکھایا ہے لہٰذا اسے شکر گزار ہونا چاہیئے۔

نور مبین کی ۷۶ ویں سورۃ، سورۃ دھر" ہے۔ اس کے خواص و اعمال کو ہم ذیل میں درج کر رہے ہیں تاکہ آپ استفادہ کر سکیں۔

اس سورۃ کے اہم خواص یہ ہیں:۔

" زبان پر علمی بات جاری ہونے کے لئے مفید ہے، آنکھوں کے نور ، کانوں کے جملہ امراض کے علاج، لوؔ سے حفاظت، زہریلی گیس سے حفاظت، ہچکی کو روکنے کے لئے، ابکائی روکنے کے لئے، دوستی توڑنے کے لئے، حاکم ظالم سے نجات، بواسیر خونی و بادی کا علاج ، مرض طاعون سے حفاظت اور دشمنی کو دفع کرنے کے لئے مجرب ہے۔"

اس سورۃ کے اعداد ۷۷۵۸۸ ہیں۔

نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۸۶۲ | ۲۵۸۶۷ | ۲۵۸۵۹ |
| ۲۵۸۶۰ | ۲۵۸۶۳ | ۲۵۸۶۵ |
| ۲۵۸۶۶ | ۲۵۸۵۸ | ۲۵۸۶۴ |

نقش کی رفتار یہ ہے۔

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

**نوٹ:۔** کسر ۲ کی وجہ سے خانہ ۴ میں ایک عدد کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اس نقش کو نیلے رنگ کے کاغذ پر اس وقت لکھیں جب طالع عقرب کا ہو اور ساعت زحل کی ہو۔ بخور میں میعہ سائلہ روشن کریں۔

○ اس سورۃ کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے تو زبان پر علم جاری ہو جائے گا نہایت مجرب ہے۔

○ آنکھوں میں نور میں اضافہ اور کانوں کے جملہ امراض کو دور کرنے کے لئے اس سورۃ کی آیات ۱ تا ۳ "ھل اتی علی سے و اما کفوراً ہ تک کو تیل پر دم کر کے رات کو سوتے وقت سر میں لگائیں اور کان میں ٹپکائیں۔ ان آیات کو ۴۱ مرتبہ پڑھنا ہو گا۔

○ لو اور زہریلی گیس سے حفاظت کے لئے آیات ۵ تا ۶ ان الا برار سے تفجیراً ہ تک کو ۱۲۱ مرتبہ پڑھ کر عرقِ گلاب پر دم کر کے پلایا جائے۔

○ اگر کسی شخص کو ہچکی لگ گئی ہو اور کسی علاج سے فائدہ نہ ہو تو مٹی کے کورے برتن کو عرق گلاب میں تر کر کے آگ میں رکھیں جب برتن سرخ ہو جائے تو آگ سے نکال کر عرق گلاب میں ٹھنڈا کریں جب برتن ٹھنڈا ہو جائے تو اس سورۃ کی آیات ۷ تا ۱۱ "یوفون بالنذر سے نضرۃ و سرورا کو گلاب کے پانی سے ہی اُس برتن پر لکھیں اور اس کی سیاہی چھٹا کر مریض کو پلائیں اور تھوڑا سا بطور سرمہ کے آنکھوں میں لگائیں اور کسی قدر بطور ہلاسی ناک میں ٹپکائیں۔ خدا کے فضل سے ہچکی ختم ہو جائے گی۔

○ اگر کسی کی اُبکائی نہ رکتی ہو تو اس سورۃ کی آیات ۱۷۔ ۱۸ "ویسقون سے سلسبیلا تک کو لکھ کر عرق گلاب و عرق گاؤ زبان سے دھو کر پلائیں، آزمودہ ہے۔

○ اگر کسی شخص کا دوست نالائق ہو گیا ہو اور دوستی ختم کرنی ہو تو اس سورۃ کی آیات ۲۳ - ۲۴ انا نحن سے اثما او کفوراً ہ کو ۱۳ مرتبہ ۲۱ روز تک روز پڑھیں غیب سے مع الخیر جدائی ہو جائے گی۔

○ اگر ظالم حاکم سے لوگ نالاں ہو تو اس سورۃ کی آیات ۲۷-۲۸ ان ھٰؤلاء سے امثا لھم تبدیلاً ہ کو ننگے سر کھڑے ہو کر ۳۰۷ مرتبہ پڑھ کر دعا کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

○ اگر کوئی شخص خونی یا بادی بواسیر میں مبتلا ہو تو اس سورۃ کی آیات ۲۹ تا ۳۱ کے جزو "ان ھذہ سے فی رحمتہٖ" کو روزانہ ۹ مرتبہ پڑھ کر دعا کرے نہایت مجرب ہے۔

○ مرض طاعون سے حفاظت کے لئے اس سورۃ کو روزانہ ایک مرتبہ پڑھیں، نقش پاس رکھیں فائدہ ہوگا۔

○ دشمن کے دفع کے لئے اس سورۃ کے نقش کو لکھ کر پاس رکھیں اور روزانہ دشمن کے دفع ہونے کی نیت سے ایک مرتبہ یہ سورۃ عشاء کے بعد پڑھیں۔ دشمن دفع ہو جائیں گے۔




روحانی اشاریہ

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 16 | اولاد میں اضافہ | 86-104 |
| 17 | اولاد نافرمان | 32 |
| 18 | اولاد نرینہ | 54-95 |
| 19 | بادی بواسیر | 115 |
| 20 | بادی بخار | 23 |
| 21 | بارش | 11-56-62 |
| 22 | باغ کی حفاظت | 63 |
| 23 | بانجھ پن | 21-47 |
| 24 | بچے کی نشو و نما | 17 |
| 25 | بچے کا دانت نکالنا | 45 |
| 26 | بچہ رات کو ڈرتا ہو | 50 |
| 27 | بچے کی شرارت | 65 |
| 28 | بچھو کو مارنا | 51 |
| 29 | بخار | 20-27-30-66-68-102 |
| 30 | بری خصلت | 92 |
| 31 | بصارت تیز ہو | 112 |
| 32 | بلاؤں سے حفاظت | 59 |
| 33 | بھاگنے والوں کے لئے | 38 |
| 34 | بہشت میں جگہ | 27 |
| 35 | بھوت دفع ہو | 54 |
| 36 | بینائی کی حفاظت | 45 |
| 37 | پتھری | 100 |

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 150 | طاعون سے حفاظت | 39-115 |
| 151 | طحال سے نجات | 59-74 |
| 152 | ظالم حاکم کے شر سے حفاظت | 92 |
| 153 | ظالم کے شر سے حفاظت | 14-115 |
| 154 | ظلم | 97 |
| 155 | عذاب دوزخ سے نجات | 29 |
| 156 | عذاب قبر سے نجات | 94 |
| 157 | عرق النساء | 97 |
| 158 | عزت و آبرو کی حفاظت | 77 |
| 159 | عزت و وقار میں اضافہ | 83-91 |
| 160 | عسر البول | 63-100 |
| 161 | علم میں اضافہ | 89 |
| 162 | عوام میں ہردلعزیزی | 35 |
| 163 | عورت پر قادر ہونا | 48 |
| 164 | عہدے میں ترقی | 88 |
| 165 | غرق آبی سے حفاظت | 38-100 |
| 166 | غریب سے امیر ہونا | 86 |
| 167 | غلہ کی حفاظت | 68 |
| 168 | غلہ میں اضافہ | 88 |
| 169 | غم دور ہو | 88-104 |
| 170 | غیب کی باتیں | 14 |
| 171 | غیر مستقل مزاجی | 80 |

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |

مدیر اعلیٰ : ڈاکٹر فرقان سرمد

قرآن، روحانی اور سماوی سائنس کا ترجمان

کراچی

ماہنامہ

# آوج روحانی

## تازہ شمارہ شائع ہو گیا ہے

قیمت 20 روپے

- آپکے مسائل کیلئے روحانی ڈاک
- ہومیوپیتھی اور نفسیات
- انسان اور قرآن العظیم
- نظرات کے اثرات
- آئینہ مسمیریزم
- روحانی مجربات
- انسائیکلوپیڈیا
- کمپیوٹر کا جواب
- اعداد کے مخفی راز
- ابتدائی طبی امداد

مراقبہ

اولیاء اللہ
صفحہ قلندر
یوگا اور فطرت
روش عالم
قیافہ شناسی
نجوم سیکھئے
آپکی قسمت
دست شناسی
جفر جامع

کتاب الریکارڈ









اپنے قریبی بکسٹال سے طلب کریں یا براہِ راست منگوائیں

دفتر رابطہ شاپ نمبر 10 ھنی پیلس، 3 - SB
بلاک C - 13 ، مین یونیورسٹی روڈ،
گلشن اقبال، کراچی 75300

اوقات ملاقات
روزانہ 4 سے 6 اتوار تعطیل